طلبند و مجرب است'' کا ترجمہ واضح الفاظ میں کرنے کی بجائے صرف یہ لکھ کر فارغ ہوگئے کہ ''آپ کا مزار مبارک مرجع خلائق ہے''۔ (ص نمبر ۲۳۱)

مولوی فیروز دین مرحوم نے ترجمہ کیا ہے۔ ''اور مرجع خاص اور عام ہے اور اس سچے عاشق رسول (ﷺ) کے توسط سے اللہ تعالیٰ سے اپنی اپنی مرادیں حاصل کرتے ہیں''۔ (ص نمبر ۲۴۸)

حضرت داتا گنج بخش علیہ الرحمہ اپنا ایک واقعہ نقل فرماتے ہیں:

''وقتی پیش ازاں مرا ازاں جنس واقعہ بی افتادہ بود بگور شیخ ابو یزید رحمہ اللہ تعالیٰ مجاور نشستہ بودم تا حل شدہ'' (ص: ۵۵)

''ایک دفعہ مجھے اسی قسم کی مشکل پیش آئی۔ میں نے حضرت شیخ بایزید بسطامی رحمہ اللہ تعالیٰ کی قبر کی مجاوری کی۔ یہاں تک کہ میری مشکل حل ہوگئی''۔

برصغیر پاک و ہند میں محمد بن عبدالوہاب صاحب نجدی کے مقلد مولوی اسماعیل دہلوی صاحب (متوفی ۱۲۴۶ھ) جن کے ایک ایک حرف کو مقلدین حضرات حرف آخر سمجھتے ہیں اور انہیں کے ایجاد کردہ مذہب کے مقلد ہیں۔ وہ اپنی کتاب ''صراط مستقیم'' ص ۱۶۶ پر اصحاب قبور سے فیض حاصل کرنے کا بے مثال شرک توڑ واقعہ لکھتے ہیں کہ میرے استاد سید احمد (متوفی ۱۲۴۶ھ) نقشبندی، قادری اور چشتی کیسے بنے؟

''القصہ حضرت ایشاں را نسبت طرق ثلاثہ یعنی قادریہ و چشتیہ و نقشبندیہ قبل از مبادی حاصل شد اما نسبت قادریہ و نقشبندیہ پس بیانش آنکہ بہ سبب برکت بیعت و یمن توجہات آں جناب ہدایت مآب روح مقدس جناب حضرت غوث الثقلین [۱۷] و جناب حضرت خواجہ بہاؤالدین نقشبند متوجہ حال حضرت ایشاں گردیدہ و تا قریب یک ماہ فی الجملہ تنازعی در مابین روحین مقدسین در حق حضرت ایشاں ماندہ زیرا کہ ہر واحد ازیں ہر دو امام تقاضائی جذب حضرت ایشاں بتمامہ بسوئے خودی فرمود تا ایں کہ بعد انقراض زمانہ تنازع و وقوع مصالحت بر شرکت ہر دو روح مقدس بر حضرت ایشاں توجہ قوی و تاثیر

[۱۷] داتا کون؟ کے مصنف کسی کو داتا اور غوث کہنے کے منکر ہے جبکہ ان کے اپنے قائد اور امام محمد اسماعیل دہلوی صاحب نے شیخ عبدالقادر جیلانی ؒ کو غوث الثقلین لکھا ہے۔



زور آوری فرمود تا اینکہ در ہمان یک پاس حصول نسبت ہر دو طریقہ نصیبہ حضرت ایشاں گردید و اما نسبت چشتیہ پس بیانش آنکہ روزی حضرت ایشاں بسرے مرقد منور حضرت خواجگان خواجہ قطب الاقطاب بختیار کاکی قدس سرہ العزیز تشریف فرما شدند و بر مرقد مبارک ایشاں مراقب نشستند دریں اثنا بر روح پر فتوح ایشاں ملاقات متحقق شد و آں جناب بر حضرت ایشاں توجہی بس قوی فرمودند کہ بسبب آں توجہ ابتدائی حصول نسبت چشتیہ متحقق شد۔ (من و عن)۔ (کتاب خانہ المکتبۃ السلفیہ شیش محل روڈ، لاہور) [۱۸]

محولہ بالا عبارت کا فوٹو

القصہ حضرت ایشاں را نسبت طرق ثلاثہ یعنی قادریہ و چشتیہ و نقشبندیہ

قبل از مبادی حاصل شدہ اما نسبت قادریہ و نقشبندیہ پس بیانش آنکہ بسبب برکت بیعت و یمن توجہات آن جناب ہدایت مآب روح مقدس جناب حضرت غوث الثقلین و جناب حضرت خواجہ بہاء الدین نقشبند متوجہ حال حضرت ایشان گردیدہ و تا قریب یکماہ فی الجملہ تنازعی در مابین روحین مقدسین در حق حضرت ایشان ماندہ زیرا کہ ہر واحد ازین ہر دو امام تقاضائی جذب حضرت ایشان بتمامہ بسوئے خودی فرمود تا این کہ بعد انقراض زمانہ تنازع و وقوع مصالحت بر شرکت روزی ہر دو روح مقدس بر حضرت ایشان جلوہ گر شدند و تا قریب یک پاس ہر دو امام بنفس نفیس حضرت ایشان توجہ قوی و تاثیر زور آوری فرمودند تا اینکہ در ہمان یکپاس حصول نسبت ہر دو طریقہ نصیب حضرت ایشان گردید و اما نسبت چشتیہ پس بیانش آنکہ روزی حضرت ایشان بسرے مرقد منور حضرت خواجگان خواجہ قطب الاقطاب بختیار کاکی قدس سرہ العزیز تشریف فرما شدند و بر مرقد مبارک ایشان مراقب نشستند دریں اثنا بروح پر فتوح ایشان ملاقات متحقق شد و آن جناب بر حضرت ایشان توجہی بس قوی فرمودند کہ بسبب آن توجہ ابتدائی حصول نسبت چشتیہ متحقق شد۔ بعد مرور مدتی ازیں قسم

[۱۸] ادارہ ماہنامہ ''سید ھا راستہ'' کی لائبریری میں مذکورہ بالا کتاب ''صراط مستقیم'' کا نسخہ چھاپہ مکتبہ سلفیہ شیش محل روڈ لاہور موجود ہے جس صاحب کو اطمینان قلب کے لئے حوالہ دیکھنے کی خواہش ہو بڑی خوشی سے جامع مسجد نگینہ A977 بلاک بی III گجر پورہ چائنہ سکیم لاہور میں تشریف لائے (ادارہ)

''القصہ حضرت ایشاں (یعنی سید احمد صاحب) کو تینوں طریقوں یعنی قادریہ نقشبندیہ اور چشتیہ کی نسبت مبادی سے پہلے حاصل ہوگئی۔ نسبت قادریہ اور نقشبندیہ کا بیان اس طرح ہے کہ بیعت کی برکت کے سبب اور آنجناب (مرشد) کی ہدایت مآب کی توجہات کے یمن سے جناب غوث الثقلین (علیہ الرحمہ) اور جناب خواجہ بہاؤ الدین نقشبند (علیہ الرحمہ) کی روحِ مقدس آپ کے متوجہ حال ہوئی اور تقریباً ایک ماہ حضرت ایشاں کے حق میں ہر دو ارواحِ مقدس کے مابین فی الجملہ تنازعہ رہا، کیونکہ ہر ایک ان دونوں عالی مقام اماموں سے اس امر کا تقاضا کرتا تھا کہ آپ کو بتمامہ اپنی طرف متوجہ کرے، یہاں تک کہ ان دونوں روحوں کے تنازعہ کا وقت گزرنے اور شرکت پر صلح واقع ہونے کے بعد ایک دن ہر دو روحیں آپ پر جلوہ گر ہوئیں اور تقریباً ایک پہر کے عرصہ تک دو اماموں (رحمہما اللہ تعالیٰ) نے حضرت ایشاں کے نفسِ نفیس پر توجہ دی اور پر زور اثر ڈالتے رہے۔ پس اسی ایک پہر میں آپ کو ہر دو طریقہ کی نسبت نصیب ہوئی''۔

''اور نسبت چشتیہ کا بیان اس طرح ہے کہ ایک روز حضرت ایشاں حضرت خواجہ خواجگان خواجہ قطب الاقطاب بختیار کاکی (قدس سرہ العزیز) کی ''مرقدِ منور'' پر حاضری دینے کے لئے چلے گئے اور اُن کی مرقد مبارک پر مراقب ہو کر بیٹھ گئے۔ اسی اثناء میں اُن کی روحِ پرفتوح سے آپ کو ملاقات حاصل ہوئی اور آنجناب یعنی حضرت قطب الاقطاب (رحمہ اللہ تعالیٰ) نے آپ پر نہایت قوی توجہ فرمائی۔ اس توجہ کے سبب سے ابتداء حصولِ نسبت چشتیہ کا ثبت ہو گیا''۔ ۱۹

ابن تیمیہ، محمد بن عبدالوہاب، مولوی اسماعیل دہلوی اور سید احمد صاحبان وغیرہم کے پیروکار اور مقلدین، مزارات پر جانے والوں اور بزرگانِ دین سے فیض لینے والوں کو مشرک بنائے بغیر سانس نہیں لیتے۔ بزرگوں کے وصال کے بعد حاجت روائی اور مشکل کشائی کو ہندووانہ عقیدہ کہتے ہیں۔ غور کریں محمد اسماعیل دہلوی صاحب

۱۹ قارئین کرام! بندۂ ناچیز منیر احمد یوسفی عرض کرتا ہے کہ جو شخص اس ''حوالے'' کو غلط ثابت کرے گا اُسے ایک لاکھ روپیہ نقد انعام دیا جائے گا۔



اور سید احمد صاحب فتویٰ کی روشنی میں ہندو مشرک ہوئے یا مسلمان رہے۔ اس کا جواب متعصب معترض کے ذمہ ہے۔

## حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی علیہ الرحمہ کے والد گرامی کا واقعہ:

حضرت شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی علیہ الرحمہ اپنی کتاب ''انفاس العارفین'' میں تحریر فرماتے ہیں کہ میرے والد محترم شاہ عبدالرحیم علیہ الرحمہ:۔

''می فرمودند در اکبر آباد اثناء مراجعت از درس مرزا محمد زاہد کہ کوچہ دراز پیش آمد ابیات شیخ سعدی در آں حالت میخواندم و ذوق می کردم''

جز یاد دوست ہر چہ کنی عمر ضائع است
جز سر عشق ہر چہ بخوانی بطالت است
سعدی بشو لوح دل از نقش غیر حق
علمی کہ راہ حق نماید جہالت است

مصرع چہارم از خاطرم رفت و در دل من قلقی و اضطرابی ازیں سبب پیدا شد۔ ناگاہ مردے دوموی فقیر وضع ملیح روئے از جانب یمین من بر آمد و گفت

ع ''علمی کہ راہ حق نماید جہالت است''

گفتم جزاک اللہ خیر الجزاء۔ چہ قدر قلق و اضطراب از دل من زائل نمودی آنگاہ دو دستہ تنبول را بر آوردہ پیش آں عزیز بردم تبسم کرد و گفت ایں اجر یاد دہانیدن است گفتم نہ ولیکن شکرانہ است گفت نمی خورم آنگاہ گفت مرا زود باید رفت گفتم من ہم بہ شتاب می روم گفت شتاب تر می خواہم پس قدم برداشت و آخر کوچہ نہاد دانستم کہ روح مجسم است ندا کردم کہ بر نام خود ہم اطلاع دہید تا فاتحہ خواندہ باشم۔ گفت سعدی ہمیں فقیر است۔ (ص نمبر ۴۴)

حضرت شاہ ولی اللہ صاحب علیہ الرحمہ اور اُن کے والد گرامی کا دور بارہویں صدی ہجری جبکہ حضرت شیخ سعدی شیرازی علیہ الرحمہ کا دور چھٹی اور ساتویں صدی ہجری ہے۔

حضرت شاہ عبدالرحیم رحمہ اللہ تعالیٰ ۱۱۹۲تا۱۲۹۱ (ننانوے سال)۔

حضرت شیخ سعدی شیرازی رحمۃ اللہ تعالیٰ ۵۸۹ تا ۶۹۱ھ (۱۰۲ سال)

تقریباً چھ سو سال کے بعد ایک ولی اللہ شیراز سے آکر دہلی میں اشعار پڑھنے والے کی مشکل حل فرمارہے ہیں۔ حضرت شاہ ولی اللہ صاحب علیہ الرحمہ بڑی علمی اور مستند شخصیت ہیں۔ یہ اُن کے گھر کا واقعہ ہے۔ اُنہوں نے اپنی تصنیف ''انفاس العارفین'' میں مذکورہ بالا واقعہ بڑی تحقیق سے نقل کیا ہے۔

محولہ بالا عبارت کی تصویر

میفرمودند در اکبرآباد اشعار مرجعت

ازدرس مرزا محمد زاہد کوچہ دراز پیش آمد ابیات شیخ سعدی در مخالت میخواندم وذوق می کردم

سہ جز یاد دوست ہرچہ کنی عمر ضائع است * جز سر عشق ہرچہ بخوانی بطالت است * سعدی

بشوی لوح دل از نقش غیر حق * علمے کہ رہ حق ننماید جہالت است * مصرعہ چہارم از خاطرم رفت

ودردل من تعلق و اضطرابے ازیں سبب پیدا شد، ناگاہ مردے درموی فقیر وضع ملیح روئے از جانب یمین

من برآمد گفت سہ علمے کہ رہ حق ننماید جہالت است * گفتم: جزاک اللہ خیر الجزاء چہ قدر قلق و

اضطراب از دل من زائل نمودی آنگاہ دو دستہ تنبول برآوردہ پیش آں عزیز بردم۔ تبسم کرد وگفت ایں

اجر یاد دہانیدن است گفتم نہ ولیکن شکرانہ است گفت من نمی خورم آنگاہ گفت مرا زود باید رفت

گفتم من ہم بہ شتاب می روم گفت شتاب تر می خواہم پس قدم بردہ انگشت در آخر کوچہ نہادہ دانستم کہ

روح مجسم است ندا کردم کہ برنام خود ہم اطلاع دہید تا فاتحہ می خواندہ باشم گفت سعدی ہمیں فقیر است

محولہ بالا عبارت کا فوٹو بھی ملاحظہ فرمائیں تاکہ کوئی شک کی گنجائش نہ رہے۔ اِس عبارت پر بھی ایک لاکھ روپے کا انعام رکھا جاتا ہے۔ لہٰذا اگر کوئی شخص یہ عبارت بھی غلط ثابت کرے تو وہ یہ انعام حاصل کرسکتا ہے۔

''شاہ عبدالرحیم صاحب علیہ الرحمہ (۱۱۲۹ تا ۱۲۹۱ھ) فرماتے تھے۔ اکبر آباد میں مرزا محمد زاہد کے درس سے واپسی کے دوران راستہ میں ایک لمبے کوچے سے میرا گزر ہوا۔ اُس میں شیخ سعدی رحمۃ اللہ تعالیٰ (۵۸۹ تا ۶۹۱ھ) کے یہ اشعار پڑھ رہا تھا اور خوب ذوق وشوق لے رہا تھا۔



''دوست کی یاد کے علاوہ جو کچھ تو کررہا ہے عمر ضائع کررہا ہے۔ عشق کے راز کے علاوہ جو کچھ سیکھ رہا ہے وہ باطل جارہا ہے، سعدی غیر حق کے نقش سے اپنے دل کی تختی کو دھوڈال، وہ علم جو کہ حق کا راستہ نہ بتائے وہ جہالت ہے۔''

(فرماتے ہیں) چوتھا مصرعہ میرے ذہن سے نکل گیا۔ اچانک ایک فقیر منش، دراز زلف، ملیح چہرے والے حسین بزرگ ظاہر ہوئے اور فرمایا:

علمی کہ راہ حق نماید جہالت است

چوتھا مصرعہ بتادیا۔ میں نے کہا۔ جزاک اللہ خیر الجزاء۔ آپ نے میرے دل سے بڑی بے چینی اور اضطراب کو دور فرمادیا۔ (میری حاجت روائی اور مشکل کشائی فرمائی) پھر میں نے اُن کی خدمت میں پان پیش کیا۔ وہ مسکرائے اور فرمایا کیا یہ یاد دلانے کی اُجرت ہے؟ میں نے عرض کیا نہیں بلکہ یہ شکرانہ ہے۔ فرمایا میں نہیں کھاتا۔ پھر فرمایا مجھے جلدی جانا ہے۔ میں نے عرض کیا میں بھی جلد چلوں گا۔ فرمایا میں تو بہت ہی جلد جانا چاہتا ہوں اور پھر قدم اُٹھا کر کوچہ کے آخر میں رکھا۔ (شاہ عبدالرحیم صاحب علیہ الرحمہ فرماتے ہیں) میں نے کہا کہ مجھے معلوم ہوگیا کہ یہ روح مجسم ہے۔ (یعنی کوئی روح ہے جو مجسم ہوکر آئی ہے اور میری مشکل کشائی فرمائی ہے)۔ مجھے اپنے نام سے تو آگاہ کیجئے تاکہ فاتحہ پڑھ سکوں۔ (اُنہوں نے فرمایا کہ تو اشعار کس کے پڑھ رہا تھا؟) میں نے عرض کیا۔ شیخ سعدی رحمۃ اللہ تعالیٰ کے۔ فرمایا! میں فقیر ہی سعدی ہوں''۔

قارئین کرام! تعصب اور جہالت بہت بڑی بلا ہے۔ ''داتا کون؟'' کتاب کے فرقہ وارانہ ذہنیت رکھنے والے مصنف کو علم ہی نہیں اسلام کیا ہے؟ بس جو چیز سمجھ میں نہ آئی کہہ دیا یہ ہندووانہ عقیدہ ہے، چاہے اپنے بڑے ہی ہندو ثابت ہوجائیں۔ ایسی گستاخی اور بے اَدبی ایسے ہی لوگوں کو زیب دیتی ہے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم اہلسنّت وجماعت پر کروڑوں رحمتیں نازل فرمائے کہ یہ اَدب کے سانچے میں ڈھلے ہوئے عظیم لوگ ہیں۔ ہمیشہ اَدب کی تعلیم دیتے ہیں۔

## وصال کے بعد فیض جاری رہتا ہے:

غیر مقلدین کے امام وحید الزماں صاحب نے بھی تیسیر الباری شرح بخاری جلد ۸ ص ۲۷۳ پر اس حقیقت کو کہ بزرگوں کا فیض اُن کے وصال کے بعد بھی جاری رہتا ہے، تسلیم کرتے ہوئے لکھا ہے:

''اللہ کے نیک بندوں کے، اُن کے مرنے کے بعد فیوض اور برکات پہنچتے ہیں۔ جیسے اس کا تجربہ بہت سے صالحین اور اولیاء نے کیا ہے ...... وہ مرنے کے بعد بھی جب حکم الٰہی ہوتا ہے تو اپنے زائر پر توجہ فرماتے ہیں۔ اُن کی روح سے زائر کو بہت سے فیوض و برکات پہنچتے ہیں''۔

## تاریخ داتا اور ناپاک ذہنیت کا اظہار:

''داتا کون؟'' کے بے خبر، نورِ علم سے محروم مصنف نے ایک اور عنوان بنایا ہے مصنف کی کتاب سے تصویر پیش کی جاتی ہے۔ ملاحظہ فرمائیں!

### تاریخ داتا: سب سے پہلے مشرکوں نے پانچ تن کو داتا بنایا

تاریخ کے مطالعہ سے اور قرآنی ارشادات سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ ابتدائی دور میں قومیں خدا کی منکر ہوا کرتی تھیں، اس لئے اس دور میں شرک کا سوال ہی پیدا نہ ہوتا تھا کیونکہ شرک کا مطلب یہ ہے کہ خدا کو مان کر پھر اُس کی مخصوص صفتوں میں مخلوق کو شریک ٹھہرایا جائے۔ تو جب وہ قومیں خدا کو ہی نہ مانتی تھیں، تو وہ کافر تو تھیں، مشرک نہیں۔

سب سے پہلے مشرک قوم حضرت نوح علیہ السلام کی تھی اور اس لئے قرآن حکیم میں توحید کے بیان کو حضرت نوحؑ سے شروع کیا گیا ہے، جو آج سے پانچ ہزار سال پہلے گزرے ہیں۔



حضرت نوحؑ کی قوم پانچ بزرگوں کو داتا مانتی تھی اور یہ اُن کے پانچ تن پاک تھے۔ ہمارے قبر پرست مسلمانوں کا پانچ تن پاک والا عقیدہ اسی قدیم عقیدہ کی یادگار ہے۔ چنانچہ قرآن حکیم میں اللہ تعالیٰ نے حضرت نوحؑ کی قوم کے مشرک کو بڑی تفصیل سے پیش کیا ہے اور ایک سورت کا نام ہی سورۃ نوحؑ رکھا۔ اس کے اندر فرمایا کہ حضرت نوحؑ نے اپنی قوم کو توحید کی دعوت دی کہ صرف خدا کو حاجت روا مانو، وہی حاجت روا داتا ہے، لیکن قوم نے انکار کیا: چنانچہ ارشاد ہے۔

وَقَالُوا لَا تَذَرُنَّ آلِهَتَكُمْ وَلَا تَذَرُنَّ وَدًّا وَلَا سُوَاعًا وَلَا يَغُوثَ وَيَعُوقَ وَنَسْرًا

(سورۃ نوح آیت ۲۳)

یعنی اُن مشرکوں نے کہا کہ اپنے حاجت روا معبودوں کو نہ چھوڑو اور نہ ترک کرو تم ودّ کو اور نہ سُواع کو اور نہ یغوث اور نہ یعوق اور نہ نسر کو۔

یہ اُن کے پانچ بزرگوں کے نام تھے۔ بخاری شریف میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے کہ یہ صالح بندے تھے پانچ جن کو لوگوں نے حاجت روا بنا کر اُن سے حاجتیں مانگنا شروع کردیں۔ (بخاری جلد دوم کتاب التفسیر)

قارئین کرام! بحوالہ بالا فوٹو میں آپ سطر نمبر ایک ملاحظہ فرمائیں۔ اس میں فرقہ پرست مفتی صاحب نے لکھا ہے:

''حضرت نوح (علیہ السلام) کی قوم پانچ بزرگوں کو داتا مانتی تھی اور یہ ان کے پانچ تن پاک تھے۔ ہمارے قبر پرست مسلمانوں کا پانچ تن پاک کا عقیدہ اسی قدیم عقیدے کی یادگار ہے''۔ غور فرمائیں کہ یہ مفتی صاحب کتنے گندے ذہن کے آدمی ہیں کہ بتوں کے ساتھ پانچ تن پاک یعنی حضور نبی کریم رؤف و رحیم ﷺ، حضرت علی ؑ، خاتونِ جنت حضرت بی بی سیدہ فاطمۃ الزہرہ رضی اللہ عنہا، حضرت امام حسن اور حضرت امام حسین رضی اللہ عنہما کو ملا دیا۔ (نعوذ باللہ)

مختلف کتب تفاسیر اور احادیث مبارکہ کے مستند حوالہ جات سے قرآن مجید کی آیت مبارکہ جس میں پانچ بتوں ودّ، سواع، یغوث، یعوق اور نسر کا ذکر ہے۔ بندہ ناچیز

قارئین کرام کی خدمت میں پورے سیاق وسباق سے تفصیلاً عرض کرتا ہے کہ وہ پانچ کیا تھے جن کو حضرت نوح علیہ السلام کی قوم مانتی تھی۔

سورۂ نوح (علیہ السلام) میں ہے۔ حضرت نوح علیہ السلام نے قوم کو خدائے وحدہٗ لاشریک کی بندگی کی دعوت دی۔ (ساڑھے نو سو سال اُنہیں تبلیغ فرماتے رہے) لیکن لوگوں نے آپ کو جھٹلایا۔ یہاں تک کہ جو قوم کے بڑے سردار تھے۔ اُنہوں نے:

وَقَالُوْا لَا تَذَرُنَّ اٰلِهَتَكُمْ وَلَا تَذَرُنَّ وَدًّا وَّلَا سُوَاعًا ۙ وَّلَا يَغُوْثَ وَيَعُوْقَ وَنَسْرًا ۚ (سورۂ نوح:۲۳)

"اور وہ بولے ہرگز نہ چھوڑنا اپنے معبودوں کو اور ہرگز نہ چھوڑنا ود اور سواع اور یغوث اور یعوق اور نسر کو"۔

(اگرچہ قوم حضرت نوح علیہ السلام کے بت بہت تھے مگر یہ پانچ بت اُن کے نزدیک بڑی عزت والے تھے) جس کی تفصیل ذیل میں ملاحظہ فرمایئے۔

(الف) حافظ ابن عساکر علیہ الرحمہ حضرت شیث علیہ السلام کے واقعہ میں بیان فرماتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ حضرت آدم (علیہ السلام) کے چالیس بچے تھے۔ بیس لڑکے اور بیس لڑکیاں۔ اُن میں جن کی بڑی عمریں ہوئیں اُن میں ہابیل، قابیل، صالح اور عبدالرحمٰن تھے۔ جن کا پہلا نام عبدالحارث تھا اور "ود" تھا۔ جنہیں (حضرت) شیث (علیہ السلام) اور ہبۃ اللہ بھی کہا جاتا ہے۔ تمام بھائیوں نے سرداری انہی کو دے رکھی تھی۔ ان کی اولاد یہ چاروں تھے۔ یعنی سواع، یغوث، یعوق اور نسر۔[۲۰]

(ب) ابن ابی حاتم میں ہے کہ ابو جعفر نماز پڑھ رہے تھے کہ لوگوں نے یزید بن مہلب کا ذکر کیا، آپ نے فارغ ہو کر فرمایا وہ وہاں قتل کیا گیا جہاں سب سے پہلے غیر خدا کی پرستش کی گئی۔ واقعہ یہ ہوا کہ ایک مسلمان جسے لوگ بہت چاہتے تھے۔ وہ مر گیا یہ لوگ بابل میں اُس کی قبر پر معتکف ہو گئے اور رونا پیٹنا اور اُسے یاد کرنا شروع کر دیا،

[۲۰] تفسیر ابن کثیر جلد ۴ ص ۲۷۲، ۴، مواہب الرحمٰن جلد ۹ ص ۱۷۲، پارہ: ۲۹۔



بڑے بے چین اور مصیبت زدہ ہو گئے۔ ابلیس لعین نے یہ دیکھ کر انسانی صورت میں اُن کے پاس آ کر اُن سے کہا کہ اُس کی شبیہ کیوں قائم نہیں کر لیتے؟ جو ہر وقت تمہارے سامنے رہے اور تم اسے نہ بھولو۔ سب نے اُس کی رائے کو پسند کیا۔ ابلیس نے اُس آدمی کی تصویر بنا دی، جسے وہ یاد کرتے تھے اور اُن کے پاس رکھ دی۔ جب وہ سب اِس میں مشغول ہو گئے تو ابلیس نے کہا تم سب کو یہاں آنا پڑتا ہے، میں تمہیں اُس کی بہت سی تصویریں بنا دوں (اُس وقت تصویریں بنانا جائز تھا) تم اپنے گھروں ہی میں رکھ لو۔ وہ اِس پر راضی ہو گئے اور یہ بھی ہو گیا۔ اَب تک یہ تصویریں یادگار رہی تھیں۔ مگر اُن کی دوسری پشت میں جا کر اصل واقعہ سب فراموش کر گئے اور اپنے باپ داداؤں کو اُن کی عبادت کرنے والا سمجھ کر خود بھی اُنہیں معبود بنا لیا اور اللہ جل شانہ کے سوا، اُس کی عبادت کرنے لگے۔ سب سے پہلے اللہ جل جلالہ کے سوا جس کی عبادت کی گئی وہ "ود" کا بت تھا۔[۲۱]

(پ) حضرت امام بغوی رحمہ اللہ تعالیٰ نے نقل کیا ہے کہ حضرت محمد بن کعب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، فرماتے ہیں کہ یہ پانچوں دراصل نیک وصالح بندے تھے جو حضرت آدم علیہ السلام اور حضرت نوح علیہ السلام کے درمیانی زمانہ میں گزرے تھے۔ اُن کے بہت سے لوگ معتقد اور متبع تھے۔ اُن لوگوں نے اُن کی وفات کے بعد ایک عرصہ دراز تک اُنہی کے نقشِ قدم پر عبادت اور اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم کے اَحکام کی اِطاعت جاری رکھی۔ کچھ عرصہ کے بعد شیطان نے اُنہیں بہکایا کہ تم اپنے جن بزرگوں کے تابع عبادت کرتے ہو، اگر اُن کی تصویریں بنا کر سامنے رکھا کرو تو تمہاری عبادت بڑی مکمل ہو جائے گی۔ خشوع وخضوع حاصل ہو گا۔ یہ لوگ اِس کے فریب میں آ کر اُن کے مجسمے بنا کر عبادت گاہ میں رکھنے لگے اور اُن کو دیکھ کر بزرگوں کی یاد تازہ ہو جانے سے ایک خاص کیفیت محسوس کرنے لگے۔ یہاں تک کہ اِسی حال میں یہ لوگ یکے بعد دیگرے

[۲۱] تفسیر ابن کثیر جلد ۴ ص ۳، ۳۷۳، تفسیر روح المعانی جلد ۱۰ جز ۱۵ ص ۸۶ (طبع جدید) تفسیر در منثور جلد ۸ ص ۲۹۴، مواہب الرحمان جلد ۹ پارہ ۹ ص ۱۷۲۔

فوت ہونے لگے اور بالکل نئی نسل نے اُن کی جگہ لے لی۔ تو شیطان نے اُن سے کہا کہ تمہارے باپ دادا ان مورتیوں کی پوجا کیا کرتے تھے تم بھی کرو۔ وہ بہکاوے میں آ گئے اس طرح بت پرستی کا آغاز ہوگیا۔ پھر ان مُورتیوں کے ہی مذکورہ بالا نام رکھ لئے۔ ۲۲

(ت) حضرت محمد بن کعب ﷺ سے روایت ہے، فرماتے ہیں کہ یہ پانچوں حضرت آدم علیہ السلام کے بیٹے تھے۔ ان میں سے ایک فوت ہوگیا تو وہ بہت غم ناک ہوئے۔ شیطان نے کہا میں تمہارے لئے اس جیسا بنا دیتا ہوں۔ جب اِسے دیکھو گے تو اُسے یاد کرو گے۔ اُنہوں نے کہا ٹھیک ایسا بنا دو۔ شیطان نے تانبے اور پیتل سے ایک مورت بنائی اور اُسے مسجد میں گاڑ دیا۔ پھر دوسرا فوت ہوا اُس کا مجسمہ بھی بنا دیا۔ حتیٰ کہ سارے فوت ہوگئے اور اشیاء بدل گئیں۔ یہاں تک کہ کچھ عرصہ بعد اُنہوں نے اللہ جل مجدہٗ الکریم کی عبادت ترک کردی۔ شیطان نے اُنہیں کہا۔ تمہیں کیا ہوا کہ تم اپنے اور اپنے آباء واجداد کے معبودوں کی عبادت نہیں کرتے؟۔ کیا تم اُن کو اپنے مصلوں میں نہیں دیکھتے۔ پس لوگوں نے اللہ جل شانہ کے سوا معبودانِ باطل (بتوں) کی پوجا شروع کردی۔ حتیٰ کہ اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم نے حضرت نوح علیہ السلام کو مبعوث فرمایا۔ ۲۳

(ث) حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، فرماتے ہیں کہ (حضرت) نوح (علیہ السلام) کی قوم میں جو بت پوجے جاتے تھے۔ اخیر میں وہ عرب لوگوں میں آ گئے۔ وَدّ (قبیلہ قضاعہ کی شاخ) بنی کلب (بن وبرہ) کا بت تھا۔ اُنہوں نے دومۃ الجندل میں بنا رکھا تھا۔ ''سواع'' ہذیل قبیلے کا بت تھا۔ (ینبوع کے قریب

۲۲ تفسیر سراج المنیر جلد ۴ ص ۳۳۲، معارف القرآن جلد ۸ ص ۵۶۶، تفسیر مظہری جلد ۱۰ ص ۷۶، مواہب الرحمٰن جلد ۹ پارہ ۲۹ ص ۱۷۰، تفسیر ابن کثیر جلد ۴ ص ۳۷۲، تفسیر فتح القدیر جلد ۵ ص ۳۷۲، تفسیر روح البیان جلد ۴ ص ۳۸۳، تفسیر درمنثور جلد ۸ ص ۲۹۳۔ ۲۳ تفہیم البخاری جلد ۷ ص ۶۰۵، عمدۃ القاری جلد ۱۰ جز ۱۹ ص ۲۶۱، مواہب الرحمٰن جلد ۹ پارہ ۲۹ ص ۱۷۰، تفسیر روح المعانی جلد ۱۰ جز ۱۵ ص ۷۶، تفسیر درمنثور جلد ۸ ص ۲۹۳، تفسیر سراج المنیر جلد ۴ ص ۳۳۲۔



''رہاط'' مقام پر اس کا مندر واقع تھا۔) ''یغوث'' مراد قبیلے والوں کا بت تھا۔ یمن میں اس کی پوجا کا رواج تھا۔ قبیلہ طے کی شاخ انعم اور قبیلہ مذحج کی بعض شاخوں کا بھی معبود تھا۔ مذحج والوں نے یمن اور حجاز کے درمیان جُرش کے مقام پر اُس کا بت نصب کر رکھا تھا۔ پھر جرف میں بنی غطیف کا ہوگیا۔ جو شہر سبا کے پاس ہے۔ (سبا وہ شہر ہے جو ملکہ بلقیس کے ملک یمن کا پایہ تخت تھا)۔ ''یعوق'' یمن کے قبیلہ ہمدان کا بت تھا اور ''نسر'' حمیر قبیلے کا بت تھا جو ذوالکلاع (بادشاہ) کی اولاد میں تھے۔ اور بَلْخَعَ کے مقام پر اس کا بت نصب تھا۔ سب کے قدیم کتبوں میں اس کا نام ''نسور'' لکھا ہوا ملتا ہے۔ اس کے مندر کو لوگ ''بیتِ نسور'' اور اُس کے پجاریوں کو ''اہلِ نسور'' کہتے تھے۔ ۲۴

''یہ سب چند نیک اشخاص کے نام ہیں جو (حضرت) نوح علیہ السلام کی قوم میں تھے۔ جب وہ فوت ہوگئے تو شیطان نے اُن لوگوں کے دلوں میں ڈالا کہ ان کے بتوں کو اپنی مجلس میں، جہاں وہ بیٹھا کرتے تھے نصب کردو اور ان کے نام وہی رکھو جو ان کے نام تھے۔ پس لوگوں نے ایسا ہی کیا۔ (صرف یادگار کے لئے بت رکھے) اُن کی عبادت نہیں کی جاتی تھی۔ حتیٰ کہ جن لوگوں نے اُن کو نصب کیا تھا وہ گزر گئے اور بعد والوں کو اُن کا علم جاتا رہا تو اُن کی عبادت کی جانے لگی اور لوگوں نے انہیں اپنے معبود گمان کر لیا۔'' ۲۵

(ج) یہ سب نام قوم نوح کے خاص خاص دیوتاؤں کے ہیں اور انہی کی مورتیاں ملک میں پوجی جاتی تھیں۔ ان کے ناموں کی تصریح کی ایک مصلحت یہ بھی ہے کہ ان کی پرستش عین نزولِ قرآن کے زمانہ میں بھی عرب و اطرافِ عرب میں جاری رہی

۲۴ تفسیر ماجدی جلد ۲ ص ۱۱۳۶، تفہیم القرآن جلد ۵ ص ۱۰۴، تیسیر الباری جلد ۶ ص ۳۳۵، تفسیر مظہری جلد ۱۰ ص ۷۷، مواہب الرحمٰن جلد ۹ پارہ ۲۹ ص ۱۷۱، تفہیم البخاری جلد ۷ ص ۶۰۵، بخاری جلد ۲ ص ۷۳۲، عمدۃ القاری جلد ۱۰ جز ۱۹ ص ۲۶۲، فتح الباری جلد ۸ ص ۸۶۲، تفسیر ابن کثیر جلد ۴ ص ۳۷۲، الکشاف جلد ۴ ص ۱۶۴، تفسیر روح المعانی جلد ۱۰ جز ۱۵ ص ۸۶، تفسیر مجمع البیان جز ۲۸ ص ۳۶۴، ارشاد الساری جلد ۷ ص ۴۰۱ (بیروت)۔ ۲۵ تفسیر سراج المنیر جلد ۴ ص ۳۳۳، تفسیر قادری جلد ۲ ص ۵۷۸، تفسیری فتح القدیر جلد ۵ ص ۳۷۲، تفسیر روح البیان جلد ۴ ص ۳۸۲، تفسیر درمنثور جلد ۸ ص ۲۹۳، تدبر قرآن جلد ۸ ص ۲۷، خلاصۃ التفسیر جلد ۹ ص ۲۵۷۔

ہے۔ سردارانِ قوم نے اپنی پیروی کرنے والوں اور عوام سے کہا کہ اپنے معبودوں کو ہرگز نہ چھوڑنا اور نہ وَدّ اور نہ سواع کو اور نہ یغوث، یعوق اور نسر کو (غرض کسی کو بھی نہ چھوڑنا)

وَدّ: کلبی کا بیان ہے۔ یہ دیوتا قوتِ مردانہ اور عشق و محبت کا دیوتا تھا۔ اس کی مورتی قوی ہیکل مرد کی شکل کی تھی۔ اہلِ عرب اس سے خوب مانوس تھے۔ عرب کے قدیم کتبات میں اس کا نام وَدّم ابّم (وَدّ باپو) لکھا ہوا ملتا ہے۔ عرب میں ایک شخص کا نام ''عبدِ وَدّ'' ملتا ہے۔ جسے غزوۂ خندق میں امیر المؤمنین حضرت سیدنا علی کرم اللہ وجہہ الکریم نے واصلِ جہنم کیا تھا۔

سُوَاع: یہ دیوتا حسن و جمال کا دیوتا تھا۔ اس کی مورتی حسین عورت کی شکل میں تھی۔

یغوث: یہ دیوتا جسمانی قوت اور طاقت کا تھا۔ اس کی مورتی شیر اور بیل کی شکلوں میں ہوتی تھی۔ عبدِ یغوث کے نام کا رواج عرب کے شمال و مشرق میں تھا۔

یعوق: یہ بھاگ دوڑ کا دیوتا تھا۔ اس کی مورتی گھوڑے کی شکل کی تھی۔

نسر: یہ دور بینی اور حدتِ نظر کا دیوتا تھا۔ اس کی مورتی پرندہ (باز یا عقاب) کی شکل کی تھی۔ ۲۶

محولہ بالا تفصیل سے یہ بات واضح ہوئی کہ حضرت آدم ؑ کے درمیانی دور میں پانچ برگزیدہ بندے تھے۔ وَدّ، سواع، یغوث، یعوق اور نسر۔ بعثتِ حضرت نوح ؑ سے قبل لوگوں نے ان کے بت بنا لئے تھے اور ان بتوں کو الٰہ مانتے تھے۔

لیکن یہ بات روزِ روشن کی طرح عیاں ہے کہ کوئی مسلمان کسی ولی اللہ کو نہ تو الٰہ مانتا ہے اور نہ ہی اس کی پوجا کرتا ہے۔ اہلسنت و جماعت صرف اور صرف اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم کو عبادت کے لائق سمجھتے ہیں۔

کوئی شخص ایسی تحریر و تقریر ثابت نہیں کر سکتا کہ جس میں کسی صحیح العقیدہ سُنّی

۲۶ تفسیر ماجدی جلد ۲ ص ۱۱۳۶، تفہیم القرآن جلد ۵ ص ۱۰۴، عمدۃ القاری جلد ۱۰ جز ۱۹ ص ۲۶۲، تفہیم البخاری جلد ۷ ص ۶۰۵، فتح الباری جلد ۸ ص ۸۶۴، مواہب الرحمٰن جلد ۹ پارہ ۲۹ ص ۱۷۰، ۱۷۲، تفسیر الکشاف جلد ۴ ص ۱۶۴، تفسیر روح البیان جلد ۴ ص ۲۸۳، تفسیر روح المعانی جلد ۱۰ جز ۱۵ ص ۸۷، تفسیر مجمع البیان جز ۲۹ ص ۳۶۴، تفسیر سراج المنیر جلد ۴ ص ۳۳۳، تفسیر قادری جلد ۲ ص ۵۷۸۔



عالم دین نے یہ کہا اور لکھا ہو کہ حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری ؒ یا حضرت غوث الثقلین ؓ الٰہ و معبود ہیں۔ جاہل سے جاہل اور کم سے کم عقل والا سُنّی چودہ سو سال کے گزرنے کے بعد بھی اپنے عمل و کردار سے یہ ثابت کرتا ہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم کے سوا کوئی معبود برحق نہیں ہے۔ الٰہ وہی ہے جس کا نام اللہ (جل جلالہ) ہے۔

تعصب اور کینہ سے پاک نگاہِ ایمان سے اگر ملاحظہ کیا جائے تو یہ بات اظہر من الشمس ہے کہ زائرین جو بزرگانِ دین کی قبور، (جو کہ جنت کا باغ ہوتی ہیں، جہاں جنت کے بستر اور لباس، جنت کی ہوائیں اور خوشبوئیں آتی ہیں،) کے پاس بیٹھ کر تلاوتِ قرآنِ مجید کرتے ہیں۔ جونہی نماز کا وقت ہوتا ہے جماعت میں شامل ہونے کے لئے وہاں سے اُٹھ جاتے ہیں اور قبلہ کی طرف منہ کر کے نماز ادا کرتے ہیں۔ اگر زائرین کسی ولی اللہ کو الٰہ سمجھتے ہوں تو نماز بھی قبلہ کی بجائے اُن کی قبرِ منور کی طرف منہ کر کے پڑھیں اور حضرت نوح ؑ کی قوم طرح بزرگانِ دین کے بُت بنا کر انہیں پوجیں، مگر فرقہ پرستی کا بُرا ہو اس نے (متعصب) لوگوں کی عقل پر پردہ ڈال دیا کہ خواہ مخواہ مومنین پر کفر و شرک کے فتوے لگا کر ان مفتیوں کی عاقبت کو تباہ کر دیا۔ کاش! یہ لوگ حضور نبی کریم رؤف و رحیم ﷺ کے اس ارشاد کا مطالعہ کر لیتے کہ ''جب کوئی کسی کو کافر کہتا ہے تو دونوں میں سے ایک کافر ہو جاتا ہے اگر وہ جسے کافر کہا گیا ہے وہ کافر ہے پھر تو وہ کافر ہی ہے لیکن اگر وہ کافر نہیں تو پھر کہنے والا کافر ہو جاتا ہے''۔

## شرک کیا ہے؟

شرک کا مطلب یہ ہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم کو الٰہ مانتے ہوئے کسی اور کو بھی الٰہ ماننا اور جیسی صفات اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم کی ہیں یعنی ذاتی اور ازلی ویسی صفات مخلوق میں، مخلوق کی ذاتی اور ازلی انداز میں ماننا۔ لیکن مخلوق میں جو صفات ہیں اُن کو اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم کی عطا ماننا یہ شرک نہیں بلکہ یہ تو توحید کی عظمت ہے۔ لیکن فرقہ پرست مفتی صاحب کہتے ہیں۔

’’شرک کا مطلب یہ ہے کہ خدا کو مان کر پھر اُس کی ’’مخصوص صفتوں‘‘ میں مخلوق کو شریک ٹھہرایا جائے‘‘۔ یہ اُصول کہاں سے اخذ کیا گیا ہے؟

ان فرقہ پرستوں کو کیا علم کہ شرک کسے کہتے ہیں؟۔ انہوں نے تعصب اور جہالت کی عینک آنکھوں پر لگا رکھی ہے۔ یہ لوگ آخرت سے بے خوف، جھوٹ بول بول کر مخلوقِ خدا کو گمراہ کر رہے ہیں، حقائق کو چھپا رہے ہیں۔ صحیح بات نہیں بتاتے۔ حضرت پیر پیران غوث الثقلین شیخ محی الدین عبدالقادر جیلانی ﷺ اسم اللہ (جل جلالہ) کے بارے میں فرماتے ہیں:

’’خلیل بن احمد اور اہل عرب کی ایک جماعت کہتی ہے کہ خداوند تعالیٰ کا یہ ایسا نام ہے یعنی ’’اللہ (ﷻ)‘‘ کہ خاص اُسی کے واسطے ہے۔ اِس میں کسی کی شرکت نہیں‘‘۔

اللہ ﷻ فرماتا ہے: هَلْ تَعْلَمُ لَهُ سَمِيًّا ۝ (مریم: ۶۵)

’’کیا اُس کے نام کا دوسرا جانتے ہو‘‘۔ یعنی مشرکین نے بھی اپنے کسی بت کا نام ’’اللہ‘‘ نہ رکھا تھا۔ اِس میں کوئی شریک نہیں، فرمایا:

قُلْ كُلُّ اِسْمِ اللّٰهِ تَعَالىٰ مُشْتَرَكٌ بَيْنَهٗ وَبَيْنَ غَيْرِهٖ لَهٗ عَلَى الْحَقِيْقَةِ وَلِغَيْرِهٖ عَلَى الْمَجَازِ اِلَّا هٰذَا الْاِسْمُ

’’علاوہ اِس کے اور نام اللہ تبارک وتعالیٰ کے موصوف بہ صفات ہیں کہ خداوند تعالیٰ موصوفِ حقیقی ہے اور مجازاً غیر کے واسطے بھی وہ صفت بولی جاتی ہے‘‘۔

مثلاً اللہ جل سلطانہ رؤف ہے۔ حضور نبی کریم رؤف ورحیم ﷺ بھی رؤف ہیں۔ اللہ ﷻ ہے۔ نبی کریم رؤف ورحیم ﷺ بھی کریم ورحیم ہے۔ ایسے ہی علیم، حکیم، ستار، ولی، عظیم، مصور، مالک، عزیز، وہاب، سمیع، بصیر، کبیر، حسیب، شہید، وکیل، قوی، حمید، واحد، احد، اول، آخر، مددگار، مشکل کشا، فریادرس وغیرہم یہ صفات مخلوق میں بھی پائی جاتی ہیں۔ مگر صفتِ اِلٰہ کسی میں بھی نہیں اور اِسم اللہ کسی کا بھی نہیں اگر اللہ تبارک وتعالیٰ کے سوا کسی کو ’’داتا‘‘ کہنے سے شرک ہوتا ہے تو مذکورہ بالا ناموں



کے پکارنے سے بھی شرک ہونا چاہیے۔ یہ لوگ مکھی پر مکھی مارتے چلے جا رہے ہیں۔ فہم وفراست سے کام نہیں لیتے بس اُٹھتے بیٹھتے شرک شرک کی رٹ لگائے جاتے ہیں۔

قابلِ توجہ امر یہ ہے کہ مفتی صاحب نے لکھا ہے:

’’حضرت (نوح علیہ السلام) کی قوم پانچ بزرگوں کو ’’داتا‘‘ مانتی تھی‘‘۔

حالانکہ قرآنِ مجید میں واضح طور پر اللہ فرمایا گیا نہ کہ ’’داتا‘‘ کیونکہ ’’داتا‘‘ تو اور بھی ہو سکتے ہیں۔ جیسے رؤف ورحیم اور بھی ہو سکتے ہیں۔ عظیم وکریم اور بھی ہو سکتے ہیں۔ فریادرس، مشکل کشا اور مددگار اور بھی ہو سکتے ہیں۔ مگر اِلٰہ (عبادت کے لائق اور معبود برحق کوئی نہیں ہو سکتا۔ اِلٰہ صرف وہی ذات ہے جس کا نام ہے اللہ جل جلالہ۔

مگر مفتی صاحب نے گستاخی اور بے ادبی کی اِنتہا کر دی اُنھوں نے لکھا ہے کہ ود، سواع، یغوث، یعوق اور نسر، یہ اُن کے پنج تن تھے۔ ’’ہمارے قبر پرست مسلمانوں کا پانچ تن پاک والا عقیدہ اِسی قدیم عقیدہ کی یادگار ہے‘‘۔

غور کیجئے! کتنا بڑا ظلم اور جھوٹ ہے۔ کیا اِس مفتی صاحب کے پلے ایمان کی رتی بھی باقی ہے کہ اِس نے سوچا بھی نہیں کہ اہل ایمان کے پانچ تن؟ حضرت محمد ﷺ حضرت علی، حضرت بی بی فاطمۃ الزہرا، حضرت امام حسن اور حضرت امام حسین ﷺ ہیں۔ ۲۷ ان کے بارے میں کتنی بڑی گستاخی ہے۔ پھر دعویٰ مسلمانی بھی برقرار ہے۔ کیا قوم کو ایسے افرادِ معاشرہ سے پوچھنے کا حق ہے یا نہیں؟ کہ تم نے کس طرح ایمان والوں کے پانچ تن کو پانچ بتوں کی یادگار قرار دے دیا۔ اگر پانچ کی گنتی کا ہونا مشرکین کی یادگار ہے تو بتایئے نمازیں کتنی فرض ہیں؟ وضو میں کتنے اعضاء دھوئے

۲۷ البدایہ والنہایہ جلد ۷ ص ۳۴۰، مسند احمد جلد ۱ ص ۱۸۵، جلد ۴ ص ۱۰۷، جلد ۶ ص ۲۹۲، السنن الکبریٰ للبیہقی جلد ۷ ص ۶۳، جلد ۲ ص ۱۵۲، مستدرک حاکم جلد ۹ ص ۴۱۶، جلد ۳ ص ۱۴۷، در منثور جلد ۲ ص ۳۹، جلد ۵ ص ۱۹۵، مشکل الآثار جلد ۱ ص ۳۳۷۔۳۳۲، التاریخ الکبیر للبخاری جلد ۲ ص ۷۰، فتح الباری جلد ۷ ص ۳۸۔۲۷، ابن کثیر جلد ۶ ص ۴۰۸ (الشعب) تفسیر طبری جلد ۶ ص ۲۲، مشکوۃ ص ۵۶۸، الشفاء جلد ۲ ص ۱۰۷۔۱۰۶، تہذیب تاریخ دمشق لابن عساکر جلد ۴ ص ۲۰۷، المعجم الکبیر للطبرانی جلد ۳ ص ۳۹۔۴۷، ترمذی جلد ۲ ص ۲۱۹، مسلم جلد ۱ ص ۲۸۳۔

جاتے ہیں؟ خلفائے راشدین ﷺ کتنے ہیں؟ قرآن پاک کی دوسری منزل کی سورتیں کتنی ہیں؟ لفظ ''معبود'' کے کتنے حروف ہیں؟ سورۃ الفاتحہ میں اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم جل جلالہ کے اسمائے مبارکہ صراحۃً الص کتنے ہیں؟ تکبیر تحریمہ سے لے کر پہلی رکعت کے دوسرے سجدے تک کتنی تکبیریں ہیں؟ غزوۂ بدر میں نشان والے کتنے ہزار فرشتے مسلمانوں کی مدد کے لئے پہنچے تھے؟ دائیں اور بائیں ہاتھ کی انگلیاں کتنی کتنی ہیں؟ دائیں اور بائیں پاؤں کی انگلیاں کتنی کتنی ہیں؟ حروف مقطعات زیادہ سے زیادہ کتنے ہیں؟ دین ''اسلام'' کے حروف کتنے ہیں؟ دین اسلام کی بنیاد کتنے اُصولوں پر ہے؟ الحمد، الحجر، النحل، الکھف، النور، النمل القصص، الروم، السبا، الزمر، الفتح، الطور، النجم، القمر، الحشر، القلم، الدھر، النبا، الفجر، الشمس، الضحیٰ، القدر، العصر، الفیل، النصر، اللھب، الفلق اور الناس سورتوں کے کتنے کتنے حروف ہیں اور بھی بہت گنتی کروائی جا سکتی ہے۔ کیا یہ سب جو پانچ پانچ ہیں قدیم پانچ بتوں کی یادگار ہیں؟ الامان والحفیظ۔

سورۂ نوح کی جس آیت کو ''داتا کون''؟ نامی کتاب میں نقل کیا گیا ہے؟ اُس میں پانچ بتوں کے نام ہیں اور یہ دیگر بتوں کے علاوہ اُن کے نزدیک اکبر اور اعظم ہیں۔ ۲۸

اور یہ بتوں کے نام تھے جن کی بعد میں مشرکین عرب نے پوجا شروع کر دی۔ ۲۹

طوفانِ نوح (علیہ السلام) میں بت غرق ہو گئے، بعد میں ابلیس نے انہیں نکالا۔ ۳۰

قوم کے لئے بے ایمان سرداروں نے کہا اپنے بتوں کی عبادت ترک نہ کرنا۔ ۳۱

۲۸ الکشاف جلد ۴ ص ۱۶۴، فتح القدیر جلد ۵ ص ۳۰۱، روح البیان جلد ۴ ص ۴۸۲، فی ظلال القرآن سید قطب جز ۲۹ ص ۳۰۵۔ ۲۹ تفسیر مجمع البیان جز ۹ ص ۳۶۴، سراج المنیر جلد ۴ ص ۳۳۳۔

۳۰ مجمع البیان جلد ۹ ص ۳۶۴، ارشاد الساری جلد ۷ ص ۱۰۱، فتح الباری جلد ۸ ص ۸۶۳، عمدۃ القاری جلد ۱۰ جز ۱۹ ص ۲۶۲، تفسیر سراج المنیر جلد ۴ ص ۳۷۴۔ ۳۱ تفسیر روح البیان جلد ۱۰ ص ۱۸۱، تفسیر فتح القدیر جلد ۵ ص ۳۷۲۔



یہ اُن کے پانچ بت تھے۔ ۳۲ اُن کے خداؤں کے نام ہیں۔ ۳۳

یہ بت ہیں بعد میں عرب والے مشرکین انہی کو پوجا کرتے تھے۔ جمہور یہی کہتے ہیں۔ ۳۴

قومِ نوح کے مشرکین نے بتوں کے لئے اولیاء رحمہم اللہ تعالیٰ کے نام رکھ لئے تو اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں ہو سکتا کہ اولیاء اللہ.... اِلٰہ ہو گئے اور جو خواہ مخواہ اولیاء اللہ کو اِلٰہ سمجھے یا کہے وہ تو مسلمان ہی نہیں۔ بفضلہٖ تعالیٰ کوئی سنّی مسلمان اولیاء اللہ کو اِلٰہ نہیں مانتا۔ خارجی بے دین جو مرضی کہتے پھریں اُن کے کہنے سے کوئی ولی ''اِلٰــہ'' نہیں ہو سکتا اور نہ ہی کوئی مومن مشرک اور کافر ہو سکتا ہے۔

آپ کوئی سا ترجمۂ قرآن یا کسی فرقے کا ترجمۂ قرآن یا سوادِ اعظم اہلسنت وجماعت کے امام الشاہ احمد رضا خاں صاحب بریلوی قادری علیہ الرحمہ کا ترجمۂ قرآن ''کنزالایمان'' سے سورۂ ''نوح'' کی آیت نمبر ۲۳ کا ترجمہ پڑھیں اور غور فرمائیں، ہر مترجم نے یہ ترجمہ کیا ہے کہ: ''اور بولے ہرگز اپنے معبودوں کو نہ چھوڑنا''۔

قارئین کرام! مصنف نے اپنی کتاب کے ص نمبر ۱۵ پر کتنا بڑا جھوٹ لکھا ہے اور تحریفِ قرآن کے جرم کا ارتکاب کیا ہے کہ حضرت نوح علیہ السلام نے اپنی قوم کو توحید کی دعوت دی کہ صرف ''خدا کو حاجت روا مانو وہی حاجت روا داتا ہے۔ لیکن قوم نے انکار کیا۔ چنانچہ ارشاد ہے: وَقَالُوْا لَا تَذَرُنَّ اٰلِهَتَكُمْ

اور اُن مشرکوں کے سرداروں نے کہا: ''اپنے حاجت روا معبودوں کو نہ چھوڑو''۔ حالانکہ حاجت روا کا لفظ اس آیتِ قرآنیہ میں ہے ہی نہیں بلکہ اٰلِهَتَكُمْ (معبودوں) کا لفظ ہے۔

یہودیوں کے علماء کا طریق کار تھا کہ وہ الہامی کتابوں تورات، زبور وغیرہ میں حرفاً اور معناً تبدیلی کرتے تھے۔ اُن کے بارے میں قرآن مجید میں رَبِّ ذوالجلال

۳۲ المیزان فی تفسیر القرآن جز ۳۰ ص ۳۲۔ ۳۳ درمنثور جلد ۶ ص ۲۷۰۔ ۳۴ تفسیر فتح القدیر جلد ۵ ص ۳۰۰۔

والاکرام نے ارشاد فرمایا:

(۱) وَقَدْ كَانَ فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ يَسْمَعُوْنَ كَلٰمَ اللّٰهِ ثُمَّ يُحَرِّفُوْنَهٗ مِنْۢ بَعْدِ مَا عَقَلُوْهُ وَهُمْ يَعْلَمُوْنَ ○ (البقرۃ:۷۵)

''اور اُن میں ایک گروہ وہ تھا کہ اللہ (تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم) کا کلام سنتا پھر سمجھنے کے بعد اُسے دانستہ بدل دیتا''۔

(۲) دوسرے مقام پر فرمایا:

مِنَ الَّذِيْنَ هَادُوْا يُحَرِّفُوْنَ الْكَلِمَ عَنْ مَّوَاضِعِهٖ ....(النساء:۴۶)

'' کچھ یہودی کلاموں کو اُن کی جگہ سے پھیرتے ہیں''۔ اسی طرح سورۃ المائدۃ کی آیت نمبر ۱۳ میں فرمایا:

يُحَرِّفُوْنَ الْكَلِمَ عَنْ مَّوَاضِعِهٖ

''اللہ (جل شانہ) کی باتوں کو اُن کے ٹھکانوں سے بدلتے ہیں''۔

یہ بات اظہر من الشمس ہے کہ اللہ جل شانہ کی کتاب کی لفظی اور معنوی ہر قسم کی تحریف جرمِ عظیم ہے اور انتہائی ذلیل اور کفریہ حرکت ہے۔ جماعت اسلامی کے بانی مودودی صاحب نے تحریف کے معنی لکھے ہیں:

''بات کو اصل معنی مفہوم سے پھیر کر اپنی خواہش کے مطابق کچھ دوسرے معنی پہنا دینا جو قائل کی منشا کے خلاف ہوں''۔ ۳۵؎

اور دوسرے مقام پر لکھا ہے:

''یہ کہ اپنی تاویلات سے آیاتِ کتاب کے معنی کچھ سے کچھ بنا دینا''۔ ۳۶؎

غلام اللہ خان صاحب نے ''جواہر القرآن'' میں سورۃ البقرۃ کی آیت نمبر ۷۵ کے تحت حاشیہ نمبر ۱۵ میں لکھا ہے:

''قرآن کی معنوی تحریف کرنے والے یہودیوں کے جانشین ہیں''۔

مذکورہ بالا حضرات کی طرح پرویزی فرقے کا بانی آنجہانی غلام احمد پرویز

۳۵؎ تفہیم القرآن جلد ا ص ۸۷ حاشیہ نمبر ۸۷۔ ۳۶؎ تفہیم القرآن جلد ا ص ۳۵۷ حاشیہ نمبر ۷۳۔



جو خود بھی قرآنِ پاک کی تحریفِ معنوی کے جرم کا مرتکب ہو کر دنیا سے مردود گیا ہے وہ بھی تحریف کے معنی لکھتا ہے کہ:

''تحریف کے معنی اس طرح کی توجیہہ وتاویل کرنا ہوں گے۔ جس سے اس کی وہ روح جاتی رہے''۔ ۳۷؎

مودودی صاحب نے جو تحریف کے معنی کئے ہیں۔ اُس کے مطابق اُن کی اپنی ہی عبارت پڑھ کر اندازہ ہو سکتا ہے کہ اُنہوں نے قرآنِ مجید کی اپنی لکھی ہوئی تفسیر میں قوم پر کتنا ظلم کیا ہے۔ تفہیم القرآن جلد ا ص ۱۰ (دیباچہ) سطر ۱۸ تا ۲۱ پر لکھا ہے کہ میں نے ''ترجمانی'' کا ڈھنگ اختیار کیا ہے۔ میں نے اس میں قرآن کی ایک عبارت کو پڑھ کر جو مفہوم میری سمجھ میں آتا ہے اور جو اثر میرے دل پر پڑتا ہے اُسے حتی الامکان صحت کے ساتھ اپنی زبان میں منتقل کر دوں''۔

اور اُنہوں نے ''تحریف'' کا یہی معنی کیا ہے کہ ''بات کو اصل مفہوم سے پھیر کر اپنی خواہش کے مطابق دوسرے معنی پہنا دینا''۔

''مفردات القرآن'' میں تحریف کے معنی لکھے ہیں کہ ''کلام کو اس کے موقع ومحل سے پھیر دینا''۔

''داتا کون؟'' کے مصنف نے اپنی کتاب میں اسی ظلم کا ارتکاب کیا ہے ملاحظہ فرمائیں صفحہ ۲۰ پر لکھا ہے:

قُلِ ادْعُوا الَّذِيْنَ زَعَمْتُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ ۚ لَا يَمْلِكُوْنَ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ فِي السَّمٰوٰتِ وَلَا فِي الْاَرْضِ وَمَا لَهُمْ فِيْهِمَا مِنْ شِرْكٍ وَّمَا لَهٗ مِنْهُمْ مِّنْ ظَهِيْرٍ ○ (سبا:۲۲)

''کہہ دیجیے کہ تم مانگتے رہو۔ ان بزرگوں سے جن کو تم اللہ کے سوا حاجت روا خیال کرتے ہو حالانکہ وہ نہیں اختیار رکھتے۔ ایک ذرہ برابر نہ آسمانوں اور نہ زمین میں اور نہیں اُن بزرگوں کے لئے آسمان اور زمین کے کاموں میں خدا کے ساتھ کسی قسم

۳۷؎ تبویب القرآن جلد ا ص ۳۹۷۔

کی شراکت اور نہ ہی اُن میں کوئی مددگار ہے۔ (ص ۲۰ من وعن)

صفحہ نمبر ۲۱ پر اس آیت کے تحت لکھا ہے کہ:

''تم دُعائیں کراتے رہو ان بزرگوں سے، لیکن حقیقت میں نہ آسمانی نظام میں ذرہ برابر کوئی اختیار رکھتے ہیں اور نہ زمینی نظام میں۔ بلکہ یہ بے اختیار محض ہیں۔ اِن کو خدائی کاموں میں کسی قسم کی کوئی شراکت نہیں اور نہ یہ خدا کے مددگار ہیں۔ جب اِن کو کوئی اختیار نہیں اور کوئی شراکت بھی نہیں اور یہ خدا کے مددگار بھی نہیں تو پھر یہ ''داتا'' یا ''غوث'' کیسے بن سکتے ہیں؟ فرمایا یہ تمہارا زعم باطل ہے تم اُن سے دُعائیں کراتے رہو اور ان کو ''داتا داتا'' کہہ کر پکارتے رہو۔ (من وعن)

<u>محولہ بالا عبارت کی اصل کتاب سے تصویر:</u>

یہ آیت اس قدر واضح ہے بندوں کو داتا بنانے کے خلاف کہ اس میں ہر قسم کے شرک کی نفی کی گئی ہے۔ چنانچہ فرمایا کہ تم دعائیں کرتے رہو، ان بزرگوں سے لیکن حقیقت میں یہ نہ آسمانی نظام میں ذرہ برابر کوئی اختیار رکھتے ہیں اور نہ زمینی نظام میں یہ بے اختیار محض ہیں۔ ان کو خدائی کاموں میں کسی قسم کی کوئی شراکت نہیں اور نہ یہ خدا کے مددگار ہیں۔ جب ان کو کوئی اختیار نہیں اور کوئی شراکت بھی نہیں اور یہ خدا کے مددگار بھی نہیں تو پھر یہ داتا یا غوث کیسے بن سکتے ہیں؟ فرمایا یہ تمہارا زعم باطل ہے۔ تم ان سے دعائیں کرتے رہو اور ان کو داتا داتا کہہ کر پکارتے رہو لیکن حقیقت میں ان کے اختیار میں کچھ بھی نہیں، ایک ذرہ برابر ان کو اختیار حاصل نہیں اور اللہ تعالیٰ نے اِن کو اپنے کاموں میں شریک کیا ہے اور نہ یہ اللہ تعالیٰ کے مددگار ہیں کیونکہ اللہ تعالیٰ کسی کی امداد کا محتاج نہیں تم خود اپنے لئے جہنم تیار کر رہے ہو۔ مگر داتا صرف اللہ تعالیٰ ہی ہے۔



ایک اور جگہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| وَالَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ مَا يَمْلِكُوْنَ مِنْ قِطْمِيْرٍ (سورہ فاطر آیت ۱۳) | اور جن کو (بھی) تم خدا کے سوا پکارتے ہو، وہ کھجور کی گٹھلی کے چھلکے کا اختیار نہیں رکھتے۔ |

قطمیر کے معنی ہیں کھجور کی گٹھلی کا چھلکا۔ گویا کہ کوئی انسان کھجور کی گٹھلی کے چھلکے جتنا بھی اختیار نہیں رکھتا۔ یعنی ارشاد خداوندی ہے کہ جن لوگوں کو تم حاجت روا، مشکلکشا اور کارساز مانتے یا سمجھتے ہو، وہ تو کھجور کی گٹھلی کی جھلی بنانے کا بھی اختیار نہیں رکھتے، تو پھر علی ہجویریؒ جیسے بزرگ داتا کیسے ہو سکتے ہیں۔

اگرچہ بزرگ آسمانی اور زمینی نظام میں ذاتی اور مستقل بالذات حیثیت سے اختیار نہیں رکھتے۔ مگر اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم کی جناب میں یہ برگزیدہ ہستیاں اس مقام اور درجہ کی حامل ہیں کہ ربّ کائنات کی بارگاہ میں جو سوال کریں اللہ قادر مطلق اُسے پورا فرما دیتا ہے اسی لئے اہلِ ایمان اولیاء اللہ رحمہم اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں اپنی مشکلات کے حل کے لئے سوال کرتے ہیں۔

یہ بات یاد رہے ولی اللہ جیسے اس دنیا میں رہتے ہوئے ولی اللہ ہوتے ہیں ایسے ہی وہ عالم برزخ میں بھی ولی اللہ ہوتے ہیں۔ عظمت اور مقام یہ ہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم اُن کے بارے میں فرماتا ہے:

كُنْتُ سَمْعَهُ الَّذِىْ يَسْمَعُ بِهٖ وَبَصَرَهُ الَّذِىْ يُبْصِرُ بِهٖ وَيَدَهُ الَّتِىْ يَبْطِشُ بِهَا وَرِجْلَهُ الَّتِىْ يَمْشِىْ بِهَا ط

''میں ہی اُس کا کان ہوتا ہوں جس سے وہ سنتا ہے اور اُس کی آنکھ ہوتا ہوں جس سے وہ دیکھتا ہے اور اُس کا ہاتھ ہوتا ہوں جس سے وہ پکڑتا ہے اور اُس کا

پاؤں ہوتا ہوں جس سے وہ چلتا ہے۔''

(ترجمہ: وحید الزماں صاحب غیر مقلد تیسیر الباری شرح بخاری جلد ۸ ص ۳۳۹)

خالقِ کائنات نے اُنہیں ایسی نعمت سے نوازا ہے کہ جس کا انکار کوئی مسلمان نہیں کرسکتا اور پھر اسی حدیثِ قدسی شریف میں ارشادِ خداوندی ہے:

وَاِنْ سَاَلَنِیْ لَاُعْطِیَنَّهٗ ٣٨

''وہ اگر مجھ سے مانگتا ہے تو اُس کو دیتا ہوں''۔

''محرف قرآن مفکر'' نے غور نہیں کیا کہ اُن کے استاد غلام اللہ خان صاحب نے ''جواہر القرآن'' میں لکھا ہے کہ ''قرآن کے معنوی تحریف کرنے والے یہودیوں کے جانشین ہیں''۔

کتنے افسوس کی بات ہے کہ کن بدبختوں کا جانشین بن کر بڑی بے خوفی سے من گھڑت ترجمہ کرکے انتہائی شقاوت کا ثبوت دیا ہے۔

حالانکہ اس مقام پر مودودی صاحب ''جو کہ خود بھی'' اپنی مرضی کی تفسیر لکھنے کا بدنما تمغہ رکھتے ہیں'' نے ترجمہ کیا ہے:-

۱۔ ''(اے نبی اُن مشرکین سے) کہو کہ پکارو دیکھو اپنے اُن معبودوں کو جنہیں تم اللہ کے سوا اپنا معبود سمجھے بیٹھے ہو'' ٣٩

۲۔ شبیر احمد عثمانی صاحب نے ''تفسیر عثمانی'' میں زیرِ آیت لکھا ہے:

''یہاں سے مشرکین مکہ کو خطاب ہے''۔

۳۔ تفسیر ''بیان القرآن'' میں اشرف علی تھانوی صاحب نے لکھا ہے:

''اِس سے مراد معبودانِ باطل ہیں''۔

٣٨ بخاری جلد ۲ ص ۹۶۳، شرح السنۃ جلد ۵ ص ۱۹، قرطبی جلد ۳ جز ۶ ص ۱۸۹، مشکوٰۃ ص ۱۷۹، فتح الباری جلد ۱۱ ص ۳۴۰، تلخیص الحبیر جلد ۳ ص ۱۷۷، السنن الکبریٰ للبیہقی جلد ۳ ص ۳۶۲، جلد ۱۰ ص ۲۱۹، کنز العمال حدیث نمبر ۲۱۳۲۷، تیسیر الباری جلد ۸ ص ۳۳۹، مشکوٰۃ ص ۱۹۷، تفہیم البخاری جلد ۹ ص ۷۹۶۔ ٣٩ تفہیم القرآن جلد ۴ ص ۱۹۹۔



دیگر مفسرین نے جو کچھ لکھا ہے اُس کی تفصیل ملاحظہ فرمائیں:

سورۂ سبا مکی سورت ہے۔ مکہ مکرمہ کے مشرکین و کفار ۳۶۰ بتوں کی پرستش کرتے تھے۔ اُنہیں اپنا معبود بنا رکھا تھا۔ لکڑی و پتھر کی مورتیاں نہ تو رسول تھے اور نہ ہی اولیاء، وہ محض بے جان بت تھے جنہیں مشرکین مکہ اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم کا شریک بنا کر پوجتے تھے۔ یا وہ لوگ ملائکہ اور جنات کی عبادت کرتے تھے۔

حضرت عبداللہ بن عباس (رضی اللہ عنہما) فرماتے ہیں اللہ تبارک تعالیٰ جل مجدہ الکریم نے نبی کریم رؤف ورحیم ﷺ سے فرمایا: (قُلْ) یَا مُحَمَّدُ لِکُفَّارِ مَکَّۃَ بَنِیْ مَلِیْحٍ (ادْعُوا الَّذِیْنَ زَعَمْتُمْ) عَبَدْتُمْ (مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ) حَتّٰی یُجِیْبُوْکُمْ وَکَانُوْا یَعْبُدُوْنَ الْجِنَّ وَیَظُنُّوْنَ اَنَّھُمُ الْمَلَائِکَۃَ قَالَ اللّٰہُ لَھُمْ (لَا یَمْلِکُوْنَ) لَا یَقْدِرُوْنَ اَنْ یَّنْفَعُوْکُمْ (مِثْقَالَ ذَرَّۃٍ) وَزْنَ ذَرَّۃٍ (فِی السَّمٰوٰتِ) مِمَّا فِی السَّمٰوٰتِ (وَلَا فِی الْاَرْضِ) وَلَا مِمَّا فِی الْاَرْضِ (وَمَا لَھُمْ) لِلْمَلَائِکَۃِ (فِیْھِمَا) فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ (مِنْ شِرْکٍ) مِنْ شِرْکَۃٍ مَعَ اللّٰہِ (وَمَا لَہٗ) لِلّٰہِ (مِنْھُمْ) مِنَ الْمَلَائِکَۃِ (مِنْ ظَھِیْرٍ) مِنْ عَوْنٍ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ٤٠

''اے محبوب (صلی اللہ علیک وسلم) آپ (ﷺ) کفار سے فرمائیے، بلاؤ اور پکارو اُنہیں جنہیں تم اللہ (تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم) کے سوا معبود سمجھے بیٹھے ہو، وہ آسمانوں اور زمینوں میں ذرہ بھر کے بھی مالک نہیں ہیں اور نہ اُن کا ان دونوں میں کچھ حصہ ہے اور اُن میں سے کوئی اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم کا مددگار نہیں ہے''۔

اس آیتِ مبارک میں انبیاء کرام علیہم السلام اور اولیاء عظام رحمہم اللہ تعالیٰ کا ذکر نہیں۔ یہ سچ ہے کہ آسمان وزمین کے بنانے میں کسی کا کوئی حصہ نہیں اور نہ ہی اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم نے کسی سے مدد لی ہے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم فرما رہا ہے۔ مگر کفار و مشرکین مکہ سے فرمادیں ''جن بتوں کی تم اللہ تبارک

٤٠ تنویر المقباس عن تفسیر ابن عباس (عربی) زیر آیت ص ۲۶۶ چھاپہ تنویر القرآن اردو بازار۔

وتعالیٰ جل مجدہ الکریم کے سوا عبادت کرتے ہو"۔

یاد رہے کفار مکہ نبی کریم رؤف ورحیم ﷺ یا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی عبادت نہیں کرتے تھے وہ تو نبی کریم رؤف ورحیم ﷺ کو اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم کا رسول بھی نہیں مانتے تھے اور نہ ہی حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت علی رضی اللہ عنہما کو مانتے تھے وہ ان سب کے دشمن تھے۔ اس آیت مبارک سے یہ بزرگ یا دیگر اولیاء کرام رحمہم اللہ تعالیٰ کیسے مراد ہو سکتے ہیں۔

## تفسیر قرطبی:

(الجامع لاحکام القرآن) میں ہے:۔ فَقُلْ یَامُحَمَّدُ لِهٰؤُلَاءِ الْمُشْرِكِيْنَ هَلْ عِنْدَ شُرَكَائِكُمْ قُدْرَةٌ عَلٰى شَيْءٍ مِنْ ذَالِكَ [41] "یا محمد (صلی اللہ علیک وسلم) آپ ﷺ مشرکین سے فرمائیں کہ کیا تمہارے شریکوں کو ان چیزوں پر قدرت حاصل ہے؟" (آسمان وزمین بنانے میں) اَیْ اُدْعُوا الَّذِيْنَ زَعَمْتُمْ اَنَّهُمْ آلِهَةٌ لَكُمْ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ لِتَنْفَعَكُمْ اَوْ لِتَدْفَعَ عَنْكُمْ مَا قَضَاهُ اللّٰهُ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى عَلَيْكُمْ [42]

"پکارو انہیں جنہیں تم اللہ (تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم) کے مقابلے میں معبود گمان کرتے ہو کہ تمہیں نفع پہنچائیں یا قضاءِ الٰہی کو ٹال دیں جو تم پر نازل ہو"۔

## تفسیر جلالین وتفسیر مظہری:

(قُلْ) یَامُحَمَّدُ لِكُفَّارِ مَكَّةَ (اُدْعُوا) اَيُّهَا الْكُفَّارُ (الَّذِيْنَ زَعَمْتُمْ) اَیْ زَعَمْتُمُوْهُمْ اٰلِهَةً [43]

"اے محمد (صلی اللہ علیک وسلم) آپ (ﷺ) کفار سے فرما دیجئے کہ جن کو تم اللہ (تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم) کے سوا اپنا معبود سمجھ رہے ہو"

[41] قرطبی جلد ۷ جز ۱۳ ص ۱۸۸۔ [42] ایضاً۔ [43] مظہری جلد ۸ ص ۲۵، جلالین (عربی) زیر آیت ص ۲۳۱ (چھاپہ تاج کمپنی لاہور کراچی)۔



اس آیت مبارک میں خطاب تو کفار مکہ مکرمہ کو ہے جنہوں نے اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم کے مقابلے میں الٰہ بنا رکھے تھے۔ کوئی مسلمان کسی نبی علیہ السلام اور ولی اللہ رحمہ اللہ تعالیٰ کو نہ تو الٰہ مانتا ہے اور نہ ہی اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم کے مقابلے میں مانتا بلکہ ہر صاحبِ ایمان انہیں اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم کے مقربین اور مقبولانِ بارگاہِ الٰہی مان کر ان کی پیروی کرتا ہے اور حکمِ الٰہیہ کی تعمیل کرتا ہے۔

## تفسیر ابن جریر وتفسیر النسفی:

(قُلْ لِلْمُشْرِكِيْ قَوْمِكَ "اپنی قوم کے مشرکین سے فرمائیں (اُدْعُوا الَّذِيْنَ زَعَمْتُمْ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ) اَیْ زَعَمْتُمُوْهُمْ آلِهَةً مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ "جنہیں تم اللہ (تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم) کے سوا معبود گمان کرتے ہو"۔ [44]

## تفسیر الفتح القدیر:

(قُلِ ادْعُوا الَّذِيْنَ زَعَمْتُمْ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ) هٰذَا اَمْرٌ لِلنَّبِيِّ (ﷺ) بِاَنْ يَّقُوْلَ لِكُفَّارِ قُرَيْشٍ اَوْ لِلْكُفَّارِ عَلَى الْاِطْلَاقِ هٰذَا الْقَوْلَ وَمَفْعُوْلَا زَعَمْتُمْ مَحْذُوْفَانِ: اَیْ زَعَمْتُمُوْهُمْ آلِهَةً [45] "یہ نبی کریم رؤف ورحیم ﷺ کو حکم ہے کہ قریش مکہ مکرمہ سے یا مطلقاً ہر کافر سے فرمائیں کہ جنہیں تم معبود گمان کرتے ہو" (زَعَمْتُمْ کے دو مفعول محذوف ہیں)

## تفسیر روح البیان:

(قُلِ ادْعُوا الَّذِيْنَ زَعَمْتُمْ) يَامُحَمَّدُ لِلْمُشْرِكِيْنَ اِظْهَارِ لِبُطْلَانِ مَاهُمْ عَلَيْهِ وتبكيتا لهم "اے محمد (صلی اللہ علیک وسلم) مشرکین سے فرمائیں اس آیت مبارک میں اُن لوگوں کے گندے اور غلط مسائل کا اظہار اور اُن کو بدگوئی سے خاموش کرانا مطلوب ہے (اُدْعُوْا) نَادُوْا (الَّذِيْنَ زَعَمْتُمْ)

[44] تفسیر النسفی جلد ۲ ص ۳۲۷، ابن جریر جلد ۱۰ ص ۳۷۱۔ [45] فتح القدیر جلد ۳ ص ۲۰۱۔

قَالَ فِی الْقَامُوْسِ الزَّعْمُ مُثَلَّثَۃُ الْقَوْلِ الْحَقِّ وَالْبَاطِلِ وَالْکِذْبِ ضد واکثر ما یقال فیما شک فیہ ۔ ادعوا ۴۶ بمعنی نادوا۔ القاموس میں ہے کہا اَلزُّعْمُ وہ قول نقل کرنا جس میں جھوٹ کا شائبہ ہو۔ اسی لئے قرآنِ مجید میں ہر جگہ اس کے قائلین کی مذمت کی گئی ہے۔

وَفِی الْمُفْرَدَاتِ الزَّعْمُ حِکَایَۃُ قَوْلٍ یَکُوْنُ مَظِنَّۃَ الْکِذْبِ وَلِھٰذَا جَآءَ فِی الْقُرْآنِ فِیْ کُلِّ مَوْضِعِ ذَمِّ الْقَائِلِیْنَ (مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ) مَقَامَہٗ وَالْمَعْنٰی اُدْعُوا الَّذِیْنَ عَبَدْتُمُوْھُمْ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ فِیْمَا یَھُمُّکُمْ مِنْ جَلْبِ نَفْعٍ وَدَفْعِ ضَرٍّ لَعَلَّھُمْ یَسْتَجِیْبُوْنَ لَکُمْ اَنْ صَحَّ دَعْوٰکُمْ ثُمَّ اَجَابَ عَنْہُ اِشْعَارًا بِتَعَیُّنِ الْجَوَابِ وَاَنَّہٗ لَا یَقْبَلُ الْمُکَابَرَۃُ فَقَالَ بِطَرِیْقِ الْاِسْتِئْنَافِ لِبَیَانِ حَالِھِمْ ۴۷

''مفردات میں ہے اب معنی یہ ہوا کہ اے مشرکو! جن کی تم اللہ (تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم) کے سوا عبادت کرتے ہو بلاؤ اُن اُمور میں جو تمہیں درپیش ہوتے ہیں یعنی نفع کے حصول اور ضرر کے دفع کرنے میں جو تمہیں جواب دیں گے اگر تمہارا دعویٰ صحیح ہو۔ اس کے جواب میں فرمایا تا کہ معلوم ہو کہ ایسوں کو ایسا جواب دینا چاہئے اور یہ بھی ہے کہ مخالف کے مقابلہ میں مکابرہ قابل قبول نہیں۔ اسی لئے ان کے حال کا جملہ مستانفہ کے طور پر بیان فرمایا''۔

## تفسیر ابنِ کثیر:

(قُلِ ادْعُوا الَّذِیْنَ زَعَمْتُمْ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ) اَیْ مِنَ الْاٰلِھَۃِ الَّتِیْ عَبَدْتُ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ ۴۸

''وہ معبود جن کی تم اللہ (تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم) کے سوا عبادت کرتے ہو''۔

۴۶ روح البیان جلد ۷ ص ۲۸۹ ۔ ۴۷ روح البیان جلد ص ۲۸۹ ۔ ۴۸ ابن کثیر جلد ۳ ص ۴۵۷ ۔



## تفسیر احسن البیان:

قُلِ ادْعُوا الَّذِیْنَ زَعَمْتُمْ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ ''کہہ دیجئے! کہ اللہ (تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم) کے سوا جن جن کا تمہیں (معبود ہونے کا) گمان ہے سب کو پکارلو۔ زَعَمْتُمُوْھُمْ آلِھَۃً ''یعنی جن جن کو تم معبود گمان کرتے ہو''۔ ۴۹

## تفسیر بحرالحیط:

(قُلْ) یَا مُحَمَّدُ لِلْمُشْرِکِیْنَ ''اے محمد (صلی اللہ علیک وسلم) مشرکین سے فرمادیں'' (اُدْعُوا الَّذِیْنَ زَعَمْتُمْ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ) وَھُمْ مَعْبُوْدَاتُھُمْ مِنَ الْمَلَائِکَۃِ وَالْاَصْنَامِ ۵۰ ''اور وہ اُن کے معبود ہیں فرشتوں اور بتوں میں''

محولہ بالا تفاسیر میں سے کسی میں بھی بزرگوں کا ذکر نہیں ہے بلکہ جھوٹے معبودوں کی نفی ہے جنہیں مشرکین وکفارِ مکہ مکرمہ پوجتے تھے۔ اس آیت مبارک کا اطلاق کسی بھی صورت میں اَنبیاء کرام علیہم السّلام اولیاء اللہ عظام اور بزرگانِ دین رحمہم اللہ تعالیٰ پر نہیں ہوتا۔ یہ تو مقبولانِ بارگاہِ الٰہی ہیں۔

۴۔ ''اے محمد! جمیع اَقسام کے مشرکین سے کہہ دو کہ سوائے اللہ تعالیٰ کے جن لوگوں کو تم اپنے زعم میں اُلوہیت والا سمجھتے ہو اُن کو پکارو، کسی میں الوہیت کا نام بھی نہیں''۔ ۵۱

۵۔ ''اب ذرا ان بناوٹی معبودوں کو پکار کر دیکھو''۔ ۵۲

۸۔ قُلْ یَا مُحَمَّدُ لِکُفَّارِ مَکَّۃَ ۔ ۵۳

۹۔ اَیْ قُلْ اَیُّھَا الرَّسُوْلُ لِھٰٓؤُلَآءِ الْمُشْرِکِیْنَ اُدْعُوْا ھٰٓؤُلَآءِ

۴۹ تفسیر احسن البیان ص ۱۰۱۲ چھاپ سعودی عرب ۔ ۵۰ تفسیر بحر الحیط جلد ۷ ص ۲۶۴ ۔
۵۱ مواہب الرحمان جلد ۷ ص ۵۶۳ ۔ ۵۲ تفہیم القرآن جلد ۲ ص ۱۹۹' حاشیہ نمبر ۱۹۹ ۔
۵۳ صاوی علی الجلالین ج ۳ ص ۳۲۷ ۔

الاَصْنَام ۵۴

''اے رسول (صلی اللہ علیک وسلم) مشرکین سے فرمائیں بتوں کو پکارو''۔

علاوہ ازیں دیکھئے:

۱۰۔ تفسیر ابی سعود جلد ۴ جز ۷ ص ۱۳۱۔

۱۱۔ تفسیر مظہری جلد ۸ ص ۲۵۔

۱۲۔ الکشاف جلد ۳ ص ۲۷۸۔

۱۳۔ تفسیر ابن جوزیہ جلد ۶ ص ۴۵۱۔

۱۴۔ روح المعانی جز ۲۲ ص ۱۳۵۔

۱۵۔ تفسیر کبیر جز ۲۵ ص ۲۵۴۔

(یہ آیت بنی ملیح کفار کے خلاف نازل ہوئی ہے۔ جو جنات کی پوجا کرتے تھے اور گمان کرتے تھے کہ وہ ملائکہ ہیں۔)

۶۱۔ کشف الاسرار جلد ۸ ص ۱۳۰۔

۱۷۔ تفسیر المنتخب ص ۶۳۸۔

مذکورہ بالا تفاسیر میں اس بات کی وضاحت موجود ہے کہ اللہ تبارک وتعالی جل مجدہٗ الکریم نے اپنے پیارے نبی کریم رؤف ورحیم ﷺ کو ارشاد فرمایا کہ آپ ﷺ کفار و مشرکین کو فرمادیجئے کہ تم جن معبودانِ باطل یعنی بتوں کی ''اِلٰـہ'' سمجھ کر پوجا کرتے ہو یہ آسمانوں اور زمینوں میں ذرہ بھر کے بھی مالک نہیں ہیں۔

''مفکر'' نے جو ترجمہ اور تفسیر پیش کی ہے وہ صریحاً معنوی تحریف قرآن حکیم ہے۔

اپنی جھوٹ تفسیر کو سچ ثابت کرنے کے لئے پھر سورۃ الفاطر کی آیت نمبر ۱۳

وَالَّذِیْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ مَا یَمْلِكُوْنَ مِنْ قِطْمِیْرٍ ۝

کے من گھڑت ترجمہ اور تفسیر کا سہارا لینے کی ناپاک جسارت کی ہے یعنی ارشادِ خداوندی ہے کہ ''جن لوگوں کو تم حاجت روا، مشکل کشا اور کارساز مانتے اور سمجھتے

۵۴ تفسیر المراغی جلد ۸ جز ۲۲ ص ۷۷۔



ہو وہ تو کھجور کی گٹھلی کی جھلی بنانے کا بھی اختیار نہیں رکھتے تو پھر علی ہجویری جیسے بزرگ ''داتا'' کیسے ہو سکتے ہیں۔'' (من وعن)

حالانکہ اس آیت مبارک سے لکڑی و پتھر کے بت مراد ہیں۔ جن کو مشرکین اِلٰہ حقیقی کا شریک جان کر پرستش کرتے تھے۔

دیکھئے بحر المحیط جلد ۷ ص ۳۰۵۔ ۲۔ ابن جریر جز ۲۲ ص ۷۳، صادی علی الجلالین جلد ۳ ص ۳۵۷، النسفی جلد ۳ ص ۳۳۷، المراغی جلد ۸ جز ۲۲ ص ۱۱۶، ابی سعود جلد ۴ جز ۷ ص ۱۴۸، القرطبی جز ۱۴ جلد ۷ ص ۳۳۶، مظہری جلد ۸ ص ۵۰، الکشاف جلد ۳ ص ۳۰۴، روح البیان جلد ۷ جلد ۲۲ ص ۳۳۲، روح المعانی جز ۲۲ ص ۱۶۸، کبیر جز ۲۶ ص ۱۲، کشف الاسرار جلد ۸ ص ۱۷۴ (الاصنام) المنتخب ص ۲۴۶۔ ابن عباس ص ۲۷۰، جلالین ص ۲۹۰ شیخ سعدی شیرازی صاحب، حسینی جلد ۲ ص ۲۲۱، شاہ ولی اللہ صاحب، امام احمد رضا خان صاحب، عثمانی (جنہیں تم خدا قرار دے کر پکارتے ہو)، تفہیم القرآن جلد ۴ ص ۲۲۶ (مشرکین کے معبود کسی حقیر سے حقیر چیز کے بھی مالک نہیں)، ابن کثیر جلد ۳ ص ۴۷۰۔

شاہ رفیع الدین، شاہ عبدالقادر، اشرف علی تھانوی، فتح محمد جالندھری، محمود الحسن، احمد علی لاہوری، ڈپٹی نذیر احمد، عبدالماجد دریابادی، صلاح الدین یوسف اور مودودی صاحبان ایسے لوگ اس آیت مبارک کا ترجمہ اس طرح کرتے کہ ''جنہیں تم اس کے سوا پکارتے ہو وہ تو کھجور کی گٹھلی کے چھلکے کے مالک نہیں'' لکھتے ہیں کہ ''اس سے مراد انبیاء و صالحین ہیں۔'' ان لوگوں سے اگر کوئی پوچھے کہ اے بندگانِ نفس یہ بتاؤ کیا یہ آیت مبارک اُن پیارے نبی کریم رؤف ورحیم ﷺ پر نازل ہوئی جو اِنَّـــا اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ کی شان رکھتے ہیں۔ ''یقیناً ہم نے آپ ﷺ کو (حوض) کوثر اور (بہت کچھ) دیا ہے۔''

''کوثر'' کثرت سے ہے۔ اس کے متعدد معنی بیان کئے گئے ہیں۔ اس سے احادیث مبارکہ میں اس کا مصداق حوض کوثر بتلا دیا گیا ہے جس سے اہل ایمان

جنت میں جانے سے قبل نبی کریم رؤف ورحیم ﷺ کے دستِ مبارک سے پانی پئیں گے۔ اسی طرح دنیا کی فتوحات اور آپ ﷺ کا رفع ودوام ذکر اور آخرت کا اجر وثواب سب ہی چیزیں "خیرِ کثیر" میں آجاتی ہیں (ابنِ کثیر)۔ بت قیامت کے دن کسی کے کام نہیں آئیں تو کیا اولیاء علماء اور انبیاء کرام علیہم السلام بھی کسی کے کام نہیں آئیں گے۔ اگر انصاف کے معنی سمجھ میں آتے ہیں تو غور کریں۔

(۲) قُلِ ادْعُوا الَّذِيْنَ زَعَمْتُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ فَلَا يَمْلِكُوْنَ كَشْفَ الضُّرِّ عَنْكُمْ وَلَا تَحْوِيْلًا ۝ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ يَبْتَغُوْنَ اِلٰى رَبِّهِمُ الْوَسِيْلَةَ اَيُّهُمْ اَقْرَبُ وَيَرْجُوْنَ رَحْمَتَهٗ وَيَخَافُوْنَ عَذَابَهٗ ؕ اِنَّ عَذَابَ رَبِّكَ كَانَ مَحْذُوْرًا ۝ ۵۵ "(اے محبوب صلی اللہ علیک وسلم) آپ (ﷺ) فرمادیں کہ اللہ (تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم) کے سوا جنہیں تم معبود سمجھ رہے ہو انہیں پکارو لیکن نہ تو وہ تم سے کسی تکلیف کو دور کرسکتے ہیں اور نہ بدل سکتے ہیں۔ (تفسیر احسن البیان) اور وہ جنہیں کافر پوجتے ہیں وہ آپ ہی اپنے رب کی طرف وسیلہ ڈھونڈتے ہیں کہ اُن میں زیادہ کون مقرب ہے اُس کی رحمت کی امید رکھتے ہیں۔ بے شک تمہارے رب کا عذاب ڈر کی چیز ہے"

آیتِ مبارک میں مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ سے مراد فرشتوں اور بزرگوں کی وہ تصویریں اور مجسمے ہیں جن کی وہ عبادت کرتے تھے۔ (احسن البیان سعودی عرب) اس آیتِ مبارک کی تفسیر میں صحیح بخاری میں ہے كَانَ نَاسٌ مِّنَ الْاِنْسِ نَاسًا مِّنَ الْجِنِّ فَاَسْلَمَ الْجِنُّ وَتَمَسَّكَ هٰٓؤُلَآءِ بِدِيْنِهِمْ ۵۶ (حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے) اس آیتِ مبارک کی شانِ نزول یہ ہے کہ کچھ لوگ جنوں کی پوجا کرتے تھے پھر ایسا ہوا کہ وہ جن مسلمان ہوگئے اور یہ مشرک انہی کی پرستش کرتے رہے شرک پر قائم رہے۔"

۵۵ بنی اسرائیل: ۵۷-۵۶ ۵۶ بخاری جلد۲ ص ۶۸۵' مسلم جلد۲ ص ۳۲۲' ابن عباس ص ۱۷۹' روح البیان جلد۵ ص ۱۷۴' مظہری جلد۵ ص ۴۵۰' ابن جریر جلد۱۵ ص ۱۰۴' مدارک جلد۳ ص ۱۸۷۔



حافظ ابن حجر علیہ الرحمہ اس کی وضاحت میں لکھتے ہیں "وہ لوگ جو جنوں کی عبادت کرتے تھے بدستور جنوں کی عبادت پر قائم رہے جب کہ جن یہ بات پسند نہیں کرتے تھے۔ کیونکہ انہوں نے اسلام قبول کرلیا تھا اور وہ اپنے رب کی بارگاہ میں وسیلہ تلاش کرنے والے ہوگئے تھے۔ (فتح الباری جلد۸ ص ۵۰۸-۵۰۷' احسن البیان چھاپہ سعودی عرب) اس آیتِ مبارک میں جو نبی کریم رؤف ورحیم ﷺ پر نازل ہوئی اور صحیح بخاری کی تشریح کے باوجود بعض لوگ بضد ہیں کہ اس آیتِ مبارک میں مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ سے مراد حضرات انبیاء ومرسلین علیہم السلام اور اولیاء وصالحین رحمہم اللہ تعالیٰ ہیں۔

قابلِ غور بات ہے کہ اگر کسی شخص نے کسی نبی علیہ السلام یا ولی اللہ کی پوجا کی تو اس میں نبی اللہ علیہ السلام اور ولی اللہ کا کیا قصور ہے؟ کیا انہوں نے کہا تھا کہ ہمیں معبود بنالو؟ کیا اُن کی تعلیمات میں ایسی بات تھی؟ یقیناً جواب نفی میں ہے تو جن لوگوں نے جنوں' فرشتوں' انبیاء کرام علیہم السلام اور علماء کی تصویریں اور مجسمے بنا کر پوجا کی۔ تو یہ غلطی لوگوں کی ہے اس کی سزا اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم کے پیاروں کو تو نہیں ملے گی۔ تصویریں اور مجسمے بنا کر پوجنے والوں کو فرمادیا گیا ہے: اِنَّكُمْ وَمَا تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ حَصَبُ جَهَنَّمَ ۝ (الانبیآء: ۹۸) "تم اور جن کی تم اللہ (تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم) کے سوا پوجا کرتے ہو وہ سب جہنم میں جائیں گے" یعنی پجاری اور تصویریں اور مجسمے نہ کہ انبیاء کرام علیہم السلام' اولیاء کرام رحمہم اللہ تعالیٰ۔ لہٰذا انسانیت اسی میں ہے کہ انبیاء کرام علیہم السلام اور اولیاء کرام رحمہم اللہ تعالیٰ سے محبت کی جائے اور انہیں مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ کہہ کر اپنی آخرت تباہ نہ کی جائے۔ انبیاء کرام علیہم السلام اور اولیاء کرام رحمہم اللہ تعالیٰ سے محبت کرنی چاہیے اور رسولِ کریم رؤف ورحیم ﷺ کی اس دُعا کو حفظ کرلینا چاہیے تاکہ یہ خطرہ ٹل جائے۔

نبی کریم رؤف ورحیم ﷺ نے دُعا فرمائی اور سکھائی' دُعا یہ ہے:

اَسْئَلُكَ حُبَّكَ وَحُبَّ مَنْ يُّحِبُّكَ وَحُبَّ عَمَلٍ

يُقَرِّبُنِيْ اِلٰى حُبِّكَ ۵۷" میں تجھ سے تیری محبت اور جو تجھ سے محبت کریں اُن کی محبت اور اُس عمل کی محبت جو مجھے تیری محبت سے قریب کر دے مانگتا ہوں" کیا مِنْ دُوْنِ اللّٰه سے محبت کرنی چاہیے؟ کیا اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم اور نبی کریم رؤف ورحیم ﷺ مِنْ دُوْنِ اللّٰه کی محبت سکھاتے ہیں؟" اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ"

مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ سے تمام معبودانِ باطل اور بت وغیرہ مراد ہیں۔

## مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ کی تفصیل ملاحظہ فرمائیں:

قرآنِ مجید میں مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ کے کلمات مختلف سورتوں میں ۷۲ بار دیکھے جاسکتے ہیں جب کہ دو مقامات یعنی سورۃ الزخرف آیت نمبر ۴۵ سورۃ الملک آیت نمبر ۲۰ میں مِنْ دُوْنِ الرَّحْمٰنِ کے کلمات ملاحظہ کئے جاسکتے ہیں۔ کل ۹۲ مرتبہ "دون" کا لفظ قرآنِ مجید میں ارشاد ہوا ہے۔ علاوہ ازیں "مِنْ دُوْنِكَ" ۲ بار" مِنْ دُوْنِكُمْ" ا بار"مِنْ دُوْنِنَا" ا بار"مِنْ دُوْنِهٖ" ۳۸ مرتبہ، "مِنْ دُوْنِهَا" ا دفعہ، مِنْ دُوْنِهِمْ ۴ بار دُوْنِهِمَا ۲ بار اور مِنْ دُوْنِيْ ۳ بار ارشاد ہوا ہے یعنی دُوْنَ کا لفظ مختلف انداز میں ۱۴۴ بار قرآنِ مجید میں ملاحظہ کیا جاسکتا ہے۔

عربی میں غیر، سوا، اِلّا اور دُوْنَ تقریباً ہم معنی ہیں۔

## دُوْنِ کئی معنوں میں استعمال ہوتا ہے:

(۱) فوق (اوپر) کے برخلاف۔ نیچے کے معنوں میں جیسے هُوَ دُوْنَهٗ۔ (۲) کبھی "قریب" کے معنوں میں۔ زَيْدٌ دُوْنَكَ۔ زید تجھ سے (مرتبہ وغیرہ میں) قریب ہے (۳) سامنے کے معنوں میں۔ مَشٰى دُوْنَهٗ۔ وہ اُس کے آگے آگے چلا۔ (۴) پرے کے معنوں میں۔ هُوَ اَمِيْرٌ عَلٰى دُوْنِ مَكَّةَ۔ وہ مکہ سے پرے کے علاقہ کا امیر ہے۔ (۵) علاوہ کے معنوں میں وَيَعْمَلُوْنَ عَمَلًا دُوْنَ ذٰلِكَ ۚ ۵۸ "وہ اس کے علاوہ اور بھی کام کرتے ہیں"۔

۵۷ مشکوٰۃ ۲۶، ترمذی حدیث نمبر ۳۴۳۵، درمنثور جلد ۷ ص ۱۴۰۲، ابن کثیر جلد ۴ ص ۳۰۔ ۵۸ الانبیاء:۸۲۔



يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوا الْكٰفِرِيْنَ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ ؕ.... ۵۹ "اے ایمان والو مومنوں کے علاوہ کافروں کو دوست نہ بناؤ"۔

صاحب "لطائف اللغة" نے کہا ہے یہ لفظ "اضداد" میں سے ہے اور اس کے معنی پیچھے اور آگے نیچے اور اوپر سب آتے ہیں۔

"شیءٌ دُوْنَ" ذلیل چیز کو کہتے ہیں۔ لیکن اس کے برعکس شریف اور اچھی چیز کو بھی کہتے ہیں۔ قرآنِ مجید میں چند آیاتِ مبارکہ ان معنوں میں بیان ہیں:۔

....مِنْهُمُ الصّٰلِحُوْنَ وَمِنْهُمْ دُوْنَ ذٰلِكَ ۫.... ۶۰

"بعض اُن میں سے نیک ہیں اور بعض اور طرح کے یعنی بُرے"

.... وَّاَنَّا مِنَّا الصّٰلِحُوْنَ وَمِنَّا دُوْنَ ذٰلِكَ ؕ.... ۶۱

"اور ہم میں سے بعض تو نیکوکار ہیں اور بعض اس کے برعکس یعنی کم تر درجہ کے"۔

علاوہ یا پہلے کے معنوں میں بھی یہ لفظ آیا ہے۔

وَلَنُذِيْقَنَّهُمْ مِّنَ الْعَذَابِ الْاَدْنٰى دُوْنَ الْعَذَابِ الْاَكْبَرِ.... ۶۲

"اور ہم اُنہیں عذاب اکبر کے علاوہ یا اس سے پہلے عذاب اوٰلی کا مزہ بھی چکھائیں گے"۔

حضرت امام راغب علیہ الرحمہ نے "المفردات القرآن" میں کہا ہے کہ کسی چیز تک پہنچنے سے قاصر رہ جانے کے لئے دُوْن بولا جاتا ہے

دُوْنَ اُس کٹے ہوئے غیر کو کہتے ہیں جس کا تعلق نہ ہو، دُوْنَ کے معنی قطع، کٹ جانا کے بھی ہیں۔

مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ کا اطلاق اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم کے دوستوں پر نہیں ہوتا بلکہ اُس کے دشمنوں پر ہوتا ہے اولیاء اللہ اور اولیاء مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ کا یہی فرق ہے۔ بندہ اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم سے کٹ کر کچھ بھی نہیں لیکن اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم سے واصل ہو کر آنکھ جھپکنے سے پہلے ملکہ بلقیس کا تخت

۵۹ النساء:۱۴۴۔ ۶۰ الاعراف:۱۶۸۔ ۶۱ الجن:۱۱۔ ۶۲ السجدہ:۲۱۔

ملک سبا سے لاسکتا ہے۔

مشرکین مکہ اور موجودہ دور کے بت پرست اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم کے سوا یا علاوہ یا مقابل جن لکڑی، پتھر، مٹی اور لوہے کے بنے ہوئے بتوں کی پرستش کرتے تھے اور کرتے ہیں اُن سے متعلق اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم فرماتا ہے:۔

ذٰلِکَ بِاَنَّ اللّٰہَ ھُوَ الْحَقُّ وَاَنَّ مَا یَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِہٖ ھُوَ الْبَاطِلُ وَاَنَّ اللّٰہَ ھُوَ الْعَلِیُّ الْکَبِیْرُ ○ [٦٣] ''اس لئے کہ اللہ (تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم) حق ہے اور اُس کے سوا جسے پوجتے ہیں، باطل ہے۔ اس لئے کہ اللہ (تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم) ہی بلندی اور بڑائی والا ہے۔''

جھوٹے معبود، باطل ہیں۔ سچا معبود، باطل نہیں اور انبیاء کرام علیہم السلام اور اولیاء کرام بھی باطل نہیں۔ اَنَّ الرَّسُوْلَ حَقٌّ [٦٤] ''رسول اللہ (ﷺ) سچے ہیں''۔ ایک مقام پر فرمایا: لَقَدْ جَآءَکَ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّکَ.... [٦٥] ''بے شک تمہارے پاس رب کی طرف سے حق آیا''۔ (یعنی رسول کریم رؤف ورحیم ﷺ)۔ پھر فرمایا: یٰٓاَیُّھَا النَّاسُ قَدْ جَآءَکُمُ الْحَقُّ [٦٦] ''اے لوگو! تمہارے پاس تمہارے رب کی طرف سے حق آیا'' یعنی حضور نبی کریم رؤف ورحیم ﷺ۔

محولہ بالا سورۃ الحج کی آیت مبارک نمبر ٦٢ کا انبیاء کرام علیہم السلام اور اولیاء کرام رحمہم اللہ تعالیٰ سے کوئی تعلق نہیں، وہ سب حق ہیں۔ لوگ فرشتوں یا حضرت عزیر علیہ السلام یا حضرت عیسیٰ علیہ السلام یا بزرگوں کے بت بنا کر اُن کی پوجا کرتے تھے یا کرتے ہیں۔ اس پوجا سے اُن بزرگوں کو باطل نہ کہا جائے گا۔ اُن کا ہر فعل حق ہے۔ مشرکین کا اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم کے سوا کی عبادت کرنا باطل ہے۔ اہل کتاب نبیوں علیہم السلام کی پوجا نہیں کرتے بلکہ اُن کے مجسموں، تصویروں اور صلیب

---

[٦٣] الحج:٦٢ تفسیر ابن عباس ص ٢٠٦، روح البیان جلد ٦ ص ٥٥، تفسیر حسینی جلد ٢ ص ٥٧، امام احمد رضا رحمہ اللہ تعالیٰ۔ [٦٤] آل عمران ٨٦۔ [٦٥] یونس: ٩٣۔ [٦٦] یونس ١٠٨۔



کی پوجا کرتے ہیں اور یہ چیزیں اور عمل باطل ہیں۔ اس لئے رب کائنات سبحانہ وتعالیٰ نے بت پرستوں اور مشرکین کو فرمایا ہے:

اِنَّکُمْ وَمَا تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ حَصَبُ جَھَنَّمَ ط اَنْتُمْ لَھَا وٰرِدُوْنَ ○ [٦٧] ''بے شک تم اور جو کچھ اللہ (تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم) کے سوا تم پوجتے ہو، سب جہنم کے ایندھن ہیں تمہیں اس میں جانا ہے۔'' یہاں ''ما'' سے مراد غیر ذی عقول ہیں۔ انبیاء کرام علیہم السلام اور اولیاء کرام رحمہم اللہ تعالیٰ مراد نہیں ہیں۔ وہ دوزخ میں نہیں جائیں گے پھر وہ چیزیں جنہیں لوگ پوجتے ہیں مثلاً پتھر، درخت وغیرہ، یہ چیزیں دوزخ میں عذاب پانے کے لئے نہیں جائیں گی بلکہ اپنے پجاریوں کو عذاب دینے کے لئے جائیں گی کیونکہ قصور تو مشرکین کا ہے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور اُن کی والدہ کے بت بنا کر لوگ اُن کی پوجا کرتے تھے یا تصوراتی طور پر انہیں معبود سمجھ کر پوجتے تھے تو اس میں حضرت عیسیٰ یا بی بی مریم علیہما السلام کا کوئی قصور یا دخل نہیں۔

اس کی وضاحت رب کریم نے سورۃ المائدۃ میں بیان فرمادی ہے۔ ملاحظہ فرمائیں: وَاِذْ قَالَ اللّٰہُ یٰعِیْسَی ابْنَ مَرْیَمَ ءَاَنْتَ قُلْتَ لِلنَّاسِ اتَّخِذُوْنِیْ وَاُمِّیَ اِلٰھَیْنِ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ ط قَالَ سُبْحٰنَکَ مَا یَکُوْنُ لِیْٓ اَنْ اَقُوْلَ مَا لَیْسَ لِیْ ق بِحَقٍّ ط اِنْ کُنْتُ قُلْتُہٗ فَقَدْ عَلِمْتَہٗ ط [٦٨]

''اور جب اللہ (سبحانہ وتعالیٰ) فرمائے گا، اے عیسیٰ (علیہ السلام) حضرت بی بی مریم (رضی اللہ عنہا) کے بیٹے کیا تم نے لوگوں سے کہا تھا کہ مجھے اور میری ماں کو دو الٰہ بنالو (معبود بنالو) اللہ (تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم) کے سوا۔ (حضرت عیسیٰ علیہ السلام) عرض کریں گے، پاکی ہے تجھے، مجھے روا نہیں کہ وہ بات کہوں جو مجھے نہیں پہنچتی اگر میں نے ایسا کہا ہو تو ضرور تجھے معلوم ہوگا۔''

ایک اور شخص جس کا نام ہے نور الحسن بخاری ملتانی قدریآبادی، اُس نے محولہ بالا آیت مبارک اپنی ناقص کتاب ''توحید وشرک کی حقیقت'' کے صفحہ نمبر ١٣٦ پر لکھ کر

---

[٦٧] الانبیاء: ٩٨۔ [٦٨] المائدۃ: ١١٦۔

ذہنی پستی کی تراش خراش سے لکھا ہے:۔ ''دیکھئے! حضرت عیسیٰ اور حضرت مریم علیہا اسلام پر مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ کا اطلاق فرمایا گیا ہے۔''

یہ کیسی بے خبری اور بے علمی کا شاہکار ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور اُن کی والدہ کو ملتانی صاحب نے ''مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ'' ٹھہرادیا۔ یہ تو ایک سوال ہے جو اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے فرمائے گا'اے (حضرت) عیسیٰ (علیہ السلام) کیا آپ نے لوگوں سے کہا تھا کہ تجھے اور تمہاری والدہ کو میرے سوا معبود بنالیا جائے تو وہ جواب دیں گے :اِنْ کُنْتُ قُلْتُهٗ فَقَدْ عَلِمْتَهٗ ط....

''اگر میں نے ایسا کہا ہوگا تو ضرور تجھے معلوم ہوگا''

اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم نے جواباً یہ نہیں فرمایا:تم تو ''مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ'' ہوگئے ہو۔ میرے دشمن ہو، میرے مخالف ہو'اَب میں تجھے اور تیری ماں کی عبادت کرنے والوں سب کو دوزخ میں پھینک دوں گا۔

دیکھئے! اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم اِنہیں اپنی قدرت کی نشانی بناتا ہے'ملتانی صاحب مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ ٹھہراتے ہیں۔ نہ تو اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم نے اِنہیں مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ فرمایا نہ ہی اُنہوں نے فرمایا کہ میں''مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ'' ہوں' اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم اِنہیں رَسُوْلًا اِلٰی بَنِیْٓ اِسْرَآئِیْلَ فرماتا ہے اور وہ خود بھی بنی اسرائیل سے فرماتے ہیں:..اِنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ اِلَیْکُمْ..(الصف:٦)

حسین علی واں بھچروی اور غلام اللہ خان ان دونوں صاحبان نے اِس آیتِ مبارک کے ترجمے کو بگاڑتے ہوئے معبود کی بجائے لکھا ہے:''کیا تم نے اُن کو تعلیم دی تھی کہ تجھے اور تیری والدہ کو خدا کے سوا معبود اور کارساز بنالینا اور حاجات میں پکارنا'' کتنی بے خوفی کی بات ہے کہ فرمانِ الٰہی کی من گھڑت تفسیر بیان کردی جبکہ قرآنِ مجید میں حرف اِلٰهَیْنِ کا لفظ ہے'کارساز اور حاجات میں پکارنا بیان نہیں ہے۔ نعوذ باللہ تمام اَنبیاء کرام علیہم السلام پر ملتانی صاحب نے مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ کا لیبل لگا دیا ہے۔

مَا کَانَ لِبَشَرٍ اَنْ یُّؤْتِیَهُ اللّٰهُ الْکِتٰبَ وَالْحُکْمَ وَالنُّبُوَّةَ ثُمَّ



یَقُوْلَ لِلنَّاسِ کُوْنُوْا عِبَادًا لِّیْ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلٰکِنْ کُوْنُوْا رَبّٰنِیّٖنَ بِمَا کُنْتُمْ تُعَلِّمُوْنَ الْکِتٰبَ وَبِمَا کُنْتُمْ تَدْرُسُوْنَ ۱۹۵

''کسی آدمی کو یہ حق نہیں کہ اللہ (تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم) اُسے کتاب اور حکم اور نبوت عطا فرمائے پھر وہ لوگوں سے کہے کہ اللہ (تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم) کو چھوڑ کر (یا اللہ عزوجل کے سوا) میرے بندے ہوجاؤ۔ لیکن وہ کہے گا کہ تم اللہ والے ہوجاؤ اِس سبب سے کہ تم کتاب سکھاتے ہو اور اس سے تم درس دیتے ہو''

ملتانی صاحب لکھتے ہیں اِس آیت میں تمام حضرات اَنبیاء ورسل علیہم السلام سے متعلق ''مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ'' فرمایا گیا ہے۔

دیکھئے! کیسی بے خبری ہے'انبیاء کرام علیہم السلام تو فرمارہے ہیں''اللہ والے ہوجاؤ'' اور اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم نے یہ فرمایا ہے''کسی انسان کا یہ حق نہیں کہ وہ کہے اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم کو چھوڑ کر مجھے معبود بنالو۔ اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم بھی فرمارہا ہے کہ وہ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ نہیں اور اَنبیاء کرام علیہم السلام خود فرمارہے ہیں''اللہ والے ہوجاؤ'' تو یہاں سے کیسے ثابت ہوا کہ انبیاء کرام علیہم السلام''مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ''ہیں؟مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ تو اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم کے دشمن ہوتے ہیں'اَنبیاء کرام علیہم السلام تو''اللہ والے ہیں''مَاْمُوْرٌ مِّنَ اللّٰہِ۔

پھر بے خبر ملتانی صاحب نے تفسیر روح المعانی'تفسیر کبیر'اور مدارک وغیرہ سے اِس آیت مبارک کی شانِ نزول میں یہ روایت نقل کی ہے کہ ایک شخص نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی عظمت وشان وعلو مرتبت کے پیشِ نظر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو سجدہ کرنے کی خواہش ظاہر کی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: لَاوَلٰکِنْ اَکْرِمُوْا نَبِیَّکُمْ وَ اَعْرِفُوا الْحَقَّ لِاَهْلِهٖ فَاِنَّهٗ لَا یَنْبَغِیْ اَنْ یُّسْجَدَ لِاَحَدٍ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ تَعَالٰی فَنَزَلَتْ۔ ۱۹۶
''ہرگز نہیں البتہ اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی تکریم کرو اور ہر صاحبِ حق کا حق پہچانو۔ اللہ

۱۹۵ آل عمران:۷۹۔ ۱۹۶ روح المعانی جلد۳ص ۱۹۹ (طبع جدید)'تفسیر کبیر جلد۴ جز۷ ص ۱۲۳'مدارک جلد۱ص ۱۸۵'درمنثور جلد۲ص ۲۵۰ (طبع جدید)۔

(تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم) کے سوا کسی کو یہ حق حاصل نہیں کہ اُسے سجدہ کیا جائے اس پر یہ آیتِ مبارک نازل ہوئی"۔

یہ تو مسئلہ سمجھانے کے لئے بات فرمائی کہ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ (یعنی اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم کے سوا) کسی کو یہ حق نہیں کہ اُسے سجدہ کیا جائے۔ یہ تو لغوی معنوں میں بات فرمائی گئی ہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم کے سوا کوئی سجدہ کے لائق نہیں آپ ﷺ نے یہ نہیں فرمایا کہ میں "مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ" ہوں۔ آپ ﷺ تو فرماتے ہیں: اِنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ، اَنَا حَبِیْبُ اللّٰہِ کیسی علم دانی ہے کہ بات سمجھ میں نہیں آرہی۔ آپ ﷺ نے تو فقط یہ فرمایا: اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم کے سوا کسی کو سجدہ جائز نہیں لیکن لکھدیا رسول کریم رؤف ورحیم ﷺ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ ہیں۔ (نعوذ باللہ)

## ولی مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ کون؟

وَمَنْ یَّتَّخِذِ الشَّیْطٰنَ وَلِیًّا مِّنْ دُوْنِ اللّٰہِ فَقَدْ خَسِرَ خُسْرَانًا مُّبِیْنًا ○ [1] "اور جو اللہ (تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم) کو چھوڑ کر شیطان کو دوست بنائے وہ صریح خسارے میں پڑا۔"

اس آیتِ مبارک نے بتایا ہے ولی مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ شیطان اور شیطانی لوگ ہیں۔ وَمَا لَکُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰہِ مِنْ وَّلِیٍّ وَّلَا نَصِیْرٍ ○ (البقرہ: ۱۰۷، التوبہ: ۱۹۶) "اور اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم کے سوا تمہارا کوئی حمایتی اور مددگار نہیں۔"

ان جیسی تمام آیاتِ مبارکہ میں اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم کے مقابلے میں مدد کرنا مراد ہے کہ رب تو مدد نہ کرنا چاہے اور وہ رب کا مقابلہ کرنے کے لئے مدد کردیں یہ ناممکن ہے۔

## اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم سے محبت:

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ یَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ اَنْدَادًا یُّحِبُّوْنَهُمْ

اے النسآء: ۱۱۹۔



کَحُبِّ اللّٰہِ ط [2] "اور جو لوگ اللہ (تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم) کے سوا اور معبود بنا لیتے ہیں کہ انہیں اللہ (ﷻ) کی طرح محبوب رکھتے ہیں"۔

محبت کی بہت سی قسمیں ہیں سب سے قوی الوہیت اور بندگی والی محبت ہے۔ نبی اللہ ﷺ سے نبوت کی محبت ہے۔ ولی اللہ رحمہ اللہ تعالیٰ سے ولایت کی محبت ہے۔ باپ سے ابویت کی محبت ہے۔ یہ سب محبتیں اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم کی محبت کے تابع ہیں۔

اَنْدَادٌ = نِدّ کی جمع ہے جس کے معنی ہیں مثل، یہاں مضاف الیہ پوشیدہ ہے یعنی اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم کی مثل یا اُن میں بعض، بعض کی مثل۔ اس مثل سے یا تو بت مراد ہیں یا کفار کے سردار یعنی یہ کفار غیر خدا کو اِلٰـہ کی مثل بنا بیٹھے یا اُنہوں نے چاند، سورج، درخت، جانور اور انسانوں کو یکساں اِلٰـہ مانا اور اُن کی عبادت کی، مشرکین، فرشتوں کو اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم کی لڑکیاں کہتے تھے اور اپنے بتوں کو اللہ کا بندہ مان کر اُس کا ساجھی اور شریک ٹھہراتے تھے۔ اُن کا فاسد عقیدہ تھا کہ اکیلا اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم اتنا بڑا جہان نہیں سنبھال سکتا۔ ہمارے بت خدائی چلاتے ہیں، اُس کا ہاتھ بٹا رہے ہیں اس لئے اُنہیں شریک اور اِلٰہ کہتے تھے، لہٰذا انداد اور اولیاء اللہ میں بڑا فرق ہے۔

## قرب کا وسیلہ بت یا اولیاء اللہ؟

## مشرکین کا عقیدہ:

وَالَّذِیْنَ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِهٖۤ اَوْلِیَآءَ مَا نَعْبُدُهُمْ اِلَّا لِیُقَرِّبُوْنَاۤ اِلَی اللّٰہِ زُلْفٰی ط ..... [3]

(۱) "ہم تو اُن کی عبادت صرف اس لئے کرتے ہیں کہ وہ اللہ تک ہماری رسائی کرا دیں" (تفہیم القرآن جلد ۴ ص ۳۵۷)۔

۲ے البقرہ: ۱۶۵۔ ۳ے الزمر: ۳۔

(۲) ''اور جن لوگوں نے اُس کے سوا اولیاء بنا رکھے ہیں (اور کہتے ہیں) کہ ہم ان کی عبادت صرف اس لئے کرتے ہیں کہ یہ (بزرگ) اللہ کی نزدیکی کے مرتبہ تک ہماری رسائی کردیں۔'' (تفسیر احسن البیان ص ۱۰۷۸ چھاپہ سعودی عرب)۔

تفہیم القرآن میں اس آیت مبارک کی تشریح اِس انداز میں کی گئی ہے:

''کفار کہتے تھے اور بالعموم دنیا بھر کے مشرکین یہی کہتے ہیں کہ ہم دوسری ہستیوں کی عبادت اُن کو خالق سمجھتے ہوئے نہیں کرتے' خالق تو ہم اللہ ہی کو مانتے ہیں اور اصل معبود اُسی کو سمجھتے ہیں۔ لیکن اُس کی بارگاہ بہت اُونچی ہے جس تک ہماری رسائی بھلا کیوں ہوسکتی ہے' اس لئے ہم ان بزرگ ہستیوں کو ذریعہ بناتے ہیں تاکہ یہ ہماری دُعائیں اور التجائیں اللہ تک پہنچائیں'' (تفہیم القرآن جلد ۴ ص ۳۵۷' حاشیہ نمبر ۵)۔

قارئینِ کرام! آپ نے غور فرمایا: یہ کیسی من گھڑت اور مبہم تشریح کی ہے۔ سورۃ الزمر شریف' مکہ شریف میں ہجرت حبشہ سے پہلے نازل ہوئی جہاں لوگ لات ومنات وعزیٰ اور ھبل کی پوجا کرتے تھے اور اُن کی پوجا کو ربّ ذوالجلال والاکرام کی بارگاہ میں قرب کا ذریعہ سمجھتے تھے لیکن تفہیم القرآن میں اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم کے اِرشاد کو بدل دیا گیا اور بتوں کی بجائے ''بزرگ ہستیوں اور اُن کی دُعاؤں اور التجاؤں کو بیان کرکے دھوکہ دیا ہے'' کتنی بڑی نا انصافی ہے۔

محمد عبدہٗ الفلاح نے وحید الزماں اور شاہ رفیع الدین صاحبان کے ترجمے کے حاشیہ میں ''اشرف الحواشی'' نام سے محولہ بالا آیت کی تفسیر میں حاشیہ نمبر ۱۲ کے میں لکھا ہے:-

''ہمارے زمانے میں بہت سے لوگ جو اپنے آپ کو موحد مسلمان کہتے ہیں مگر اولیاء اللہ کو پکارتے ہیں۔ اُن کی قبروں پر چڑھاوے چڑھاتے ہیں اور اُن کے نام کی نذر و نیاز مانتے ہیں یا دُعا میں اُن کو بطور وسیلہ ذکر کرتے ہیں ان سب باتوں سے غرض اُن کی یہ ہوتی ہے کہ ان بزرگوں کے ذریعہ اُنہیں خدا تک رسائی حاصل ہو اور وہ خدا سے اُن کی سفارش کرسکیں۔''



قارئینِ کرام! بھلا ان حضرات سے کوئی پوچھے مشرکین تو بتوں کی عبادت کرتے تھے کیا مسلمان اولیاء کی عبادت کرتے ہیں؟ یہ تو اُن کے نقش قدم پر چلتے ہیں' یہ موحد مسلمان تو اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم کے حکم کی تکمیل کرتے ہیں' یہ نماز پنجگانہ میں ۴۸ بار ربِ کائنات سے عرض کرتے ہیں: ''اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِينَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۝'' ان کلمات کے یہ معنی نہیں کہ کہیں یا اللہ ہمیں اپنے نقش قدم پر چلا بلکہ یہ مطلب ہے ''اے ہمارے معبود برحق ہمیں اپنے پیارے انبیاء کرام علیہم السلام' صدیقین' شہداء اور صالحین رحمہم اللہ تعالیٰ کے نقش قدم پر چلا تاکہ ہم تیرا قرب حاصل کرسکیں۔

سورۂ توبہ میں خالقِ کائنات ﷻ فرماتا ہے: يَآيُّهَا الَّذِينَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَكُونُوا مَعَ الصّٰدِقِينَ ۝ [۳] ''اے ایمان والو! اللہ (تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم) سے ڈرو اور سچوں کے ساتھ ہوجاؤ۔''

''سورۂ لقمان میں ارشاد باری تعالیٰ ہے:..... وَّاتَّبِعْ سَبِيلَ مَنْ اَنَابَ اِلَيَّ..... اور اُس کی راہ چلنا جو میری طرف جھکا ہوا ہے۔''

سچوں کے ساتھ ہونے اور جو اللہ طرف کی جھکے ہوئے ہیں اُن کے نقشِ قدم چلنے کا کیا مقصد ہے؟ یہ کہ اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم کا قرب حاصل ہو۔ کیا کہیں ربّ کائنات نے قرآنِ مجید میں كُونُوا مَعَ الْاَصْنَامِ یا وَاتَّبِعْ لَاتَ وَمَنَاتَ فرمایا ہے؟ بلکہ اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم نے ہمیں اپنے پیاروں کی پیروی واطاعت اور نقش قدم پر چلنے کا حکم فرمایا ہے تاکہ ہمیں اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم کا قرب حاصل ہوسکے تو مسلمان اس لئے اولیاء اللہ سے محبت کرتے ہیں تاکہ اُن کی محبت سے اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم راضی ہو اور اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم ہمیں اپنی محبت اور قرب عطا فرمائے۔ جو اللہ والوں سے محبت کرتے ہیں اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم اُن سے محبت فرماتا ہے ایسے لوگوں سے فرشتے

---

[۳] ے التوبہ: ۱۱۹۔

کہتے ہیں:۔ بَاَنَّ اللّٰہُ قَدْ اَحَبَّکَ کَمَا اَحْبَبْتَہٗ فِیْہِ ''اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم تجھ سے محبت فرماتا ہے جیسے تو نے اُس سے محبت کی ہے۔''

حضرت عبداللہ بن مسعود ؓ سے روایت ہے' فرماتے ہیں' ایک شخص نبی کریم ﷺ کی خدمتِ اقدس میں حاضر ہوا اور عرض کیا یارسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) اُس شخص کے بارے میں آپ ﷺ کیا فرماتے ہیں؟ جو کسی قوم سے محبت کرے اور اُن سے ملا نہ ہو۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا: اَلْمَرْءُ مَعَ مَنْ اَحَبَّ ۵ ؎ ''انسان اُس کے ساتھ ہوگا جس سے وہ محبت کرے گا''۔

موحد مسلمان اولیاء اللہ سے اس لئے محبت کرتے ہیں کہ وہ مقرب بارگاہِ الٰہی ہوتے ہیں' اُن کا ساتھ قربِ الٰہی کا ذریعہ ہے' اُن کو پانی پلانا اور وضو کروانا بھی کل قیامت کے دن شفاعت کا ذریعہ ہوگا۔ یہ اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم کے دوست ہیں' بت نہیں ہیں' بت کی دوستی حرام ہے۔ ولی اللہ سے دوستی حکم الٰہی ہے:۔

حضرت انس ؓ سے روایت ہے' فرماتے ہیں' رسول کریم رؤف ورحیم ﷺ نے فرمایا: یُصَفُّ اَھْلُ النَّارِ فَیَمُرُّ بِھِمُ الرَّجُلُ مِنْ اَھْلِ الْجَنَّۃِ فَیَقُوْلُ الرَّجُلُ مِنْھُمْ یَا فُلَانُ اَمَا تَعْرِفُنِیْ اَنَا الَّذِیْ سَقَیْتُکَ شَرْبَۃً وَقَالَ بَعْضُھُمْ اَنَا الَّذِیْ وَھَبْتُ لَکَ وَضُوْءً فَیَشْفَعُ لَہٗ فَیُدْخِلُہُ الْجَنَّۃَ ۶ ؎ ''دوزخی لوگ صف بستہ کھڑے ہوں گے تو جنتیوں میں سے ایک جنتی اُن کے پاس سے گزرے گا تو اُن میں سے ایک دوزخی کہے گا' اے فلاں! کیا تو مجھے پہچانتا نہیں؟ میں وہی ہوں جس نے آپ کو ایک گھونٹ پانی پلایا تھا اور کوئی دوسرا دوزخی کہے گا کہ میں وہ ہوں جس نے آپ کو وضو کے لئے پانی دیا تھا۔ یہ جنتی اُن کی شفاعت کرے گا پھر اُسے جنت میں داخل کرے گا۔''

---

۵ ؎ مسند احمد جلد۲ ص ۲۶۳' الترغیب والترہیب جلد۳ ص ۳۶۳' مرآۃ جلد۶ ص ۵۸۷' مشکوٰۃ حدیث نمبر ۵۰۰۷۔ ۶ ؎ ابن ماجہ حدیث نمبر ۳۶۸۵' کنزالعمال حدیث نمبر ۳۹۰۵۰' الترغیب والترہیب جلد۲ ص ۰۷' قرطبی جلد۲ ج۳' حدیث نمبر ۲۷۵' شرح السنۃ جلد۷ ص ۵۲۰۔



## اللہ والوں سے دوستی حکم الٰہی ہے:

ارشادِ باری تعالیٰ ہے:۔ اِنَّمَا وَلِیُّکُمُ اللّٰہُ وَرَسُوْلُہٗ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوا الَّذِیْنَ یُقِیْمُوْنَ الصَّلٰوۃَ وَیُؤْتُوْنَ الزَّکٰوۃَ وَھُمْ رٰکِعُوْنَ ○ وَمَنْ یَّتَوَلَّ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا فَاِنَّ حِزْبَ اللّٰہِ ھُمُ الْغٰلِبُوْنَ ○ ۷ ؎ ''اے ایمان والو! تمہارا دوست' خود اللہ (تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم)' اُس کے (پیارے) رسول (کریم رؤف ورحیم ﷺ) اور ایمان والے ہیں' جو نمازوں کی پابندی کرتے ہیں اور زکوٰۃ ادا کرتے ہیں اور رکوع (خشوع وخضوع) کرنے والے ہیں اور جو شخص اللہ (تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم) اور اس کے (پیارے) رسول (کریم رؤف ورحیم ﷺ) اور ایمان والوں سے دوستی کرے تو بے شک اللہ (تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم) ہی کا گروہ غالب ہے۔''

''حزب اللہ'' وہی ہے جس کا تعلق اللہ جل جلالہٗ رسول کریم رؤف ورحیم ﷺ اور مومنین سے ہے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم' نبی اللہ ﷺ اور اولیاء کرام رحمہم اللہ تعالیٰ ہی قیامت کے دن کام آئیں گے' بت کسی کے کام نہیں آئیں گے۔

جو لوگ بتوں اور اولیاء اللہ رحمہم اللہ تعالیٰ کو ایک ساتھ ملا کر بات کرتے ہیں اور اولیاء کرام رحمہم اللہ تعالیٰ کی شفاعت کے منکر ہیں کیا وہ قرآنِ مجید اور احادیثِ مبارکہ میں غور نہیں کرتے کہ بت اور اولیاء کرام رحمہم اللہ تعالیٰ میں کیا فرق ہے؟

حضرت عثمان بن عفان ؓ سے روایت ہے' رسول کریم رؤف ورحیم ﷺ فرماتے ہیں: یَشْفَعُ یَوْمَ الْقِیَامَۃِ ثَلَاثَۃٌ اَلْاَنْبِیَآءُ ثُمَّ الْعُلَمَاءُ ثُمَّ الشُّھَدَآءُ ۸ ؎ ''قیامت کے دن تین جماعتیں شفاعت کریں گی' انبیا کرام (علیہم السلام) علماء کرام (انبیاء کرام علیہم السلام کے وارث یعنی اولیاء اللہ رحمہم اللہ تعالیٰ) اور شہدا''

---

۷ ؎ المائدہ: ۵۶' ۵۵۔ ۸ ؎ ابن ماجہ حدیث نمبر ۴۳۱۳' کنزالعمال حدیث نمبر ۳۹۰۷۲' مشکوٰۃ حدیث نمبر ۵۶۱۱' مرآۃ جلد۷ ص ۴۷۵' قرطبی جلد۹ ج۱۷ حدیث نمبر ۳۰۰۔

مزید اپنی شقاوت کے اظہار کے لئے ص ۲۲ پر من گھڑت تفسیر کرتے ہو...

تحریر کیا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَمَنْ اَضَلُّ مِمَّنْ يَّدْعُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَنْ لَّا يَسْتَجِيْبُ لَهٗۤ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ وَهُمْ عَنْ دُعَآئِهِمْ غٰفِلُوْنَ ۝ (سورۃ الاحقاف آیت ۵) | یعنی کون بڑا گمراہ ہے اُس شخص سے جو پکارتا اور دُعا کرتا ہے اللہ کے سوا اُن مُردوں سے جو اس کی دُعا کو قبول نہیں کر سکتے قیامت تک بلکہ وہ مردہ ان لوگوں کی دعاؤں سے بے خبر ہیں۔ |

اس فرمان میں جو لوگ مُردوں سے دعائیں کرتے ہیں اُن کو سب سے بڑا گمراہ قرار دیا ہے اور یہ یاد رکھنا کہ یہاں جن لوگوں سے حاجتیں مانگی جاتی ہیں، ان کے لئے ایسے الفاظ ذکر ہیں جو ذی عقل انسانوں کیلئے مخصوص ہیں۔ یہ بُت نہیں کیونکہ بُت تو پتھر کے ہوتے ہیں، وہ ذی عقل نہیں ہوتے اور مُردہ بزرگ ذی عقل ہوتے ہیں، اس لیے فرمایا کہ جو لوگ اللہ تعالیٰ کو چھوڑ کر اِن مُردوں سے حاجتیں طلب کرتے ہیں، ان سے بڑا گمراہ کون ہو سکتا ہے؟

اس آیت مبارک میں بھی بت ہی مراد ہیں جنہیں لوگ اپنا معبود ٹھہراتے تھے جبکہ کوئی مسلمان کسی نبی علیہ السلام اور ولی علیہ الرحمہ کی نہ تو پوجا کرتا ہے اور نہ ہی معبود مانتا ہے۔

بلاشک وشبہ آیت مبارک میں لکڑی اور پتھر کے بتوں، جھوٹے معبودوں کے پوجنے والوں کا ذکر ہے۔ درج ذیل تفاسیر کو ملاحظہ فرمائیں:-

بحر المحیط جلد ۸ ص ۵۴، الکشاف جلد ۳ ص ۵۱۵، فتح القدیر جلد ۵ ص ۱۴، صاوی علی الجلالین جلد ۴ ص ۶۴، النسفی جلد ۴ ص ۱۴۰، المراغی جلد ۹ جز ۲۶ ص ۷ (ای لا اضل ممن یعبد من دون الله اصناماً و یتخذهم الهة) ابی سعود جلد ۴ جز ۸ ص ۷۸، القرطبی جلد ۸ جز ۱۷ ص ۱۸۳، مظہری جلد ۸ ص ۳۹۴، روح البیان جلد ۸ جز ۲۶ ص ۴۶۴، تفسیر ابن جوزیہ جلد ۷ ص ۳۷۰ (یعنی الاصنام) روح المعانی جز ۲۶ ص ۷ (مشرکین سے بڑھ کر کون گمراہ ہے جو بتوں کو الٰہ سمجھ کر پکارتے تھے) تفسیر کبیر جلد ۲۸ ص ۵۔۱۴، ابن کثیر جلد ۴ ص ۱۳۷۔



''اُس سے بڑھ کر کون گمراہ ہو سکتا ہے جو اللہ کو چھوڑ کر، اللہ کے سوا بتوں کو پکارے اور اُن سے وہ طلب کرے جن کی وہ طاقت ہی نہیں رکھتے بلکہ وہ اس سے بے خبر ہیں نہ سنتے ہیں نہ دیکھتے ہیں اور نہ وہ کسی چیز کو لے دے سکتے ہیں۔ اس لئے کہ وہ پتھر ہیں۔ جمادات ہیں اور بہرہ ہیں''۔ مواہب الرحمٰن ۸ ص ۸۶۵۲ (یعنی جن مورتیوں کو یہ لوگ پکارتے ہیں اور اپنا دیوتا بناتے ہیں وہ تو اس قابل ہی نہیں کہ اُن کی پکار کو سن سکیں کیونکہ وہ محض بے جان جمادات ہیں۔)

داتا کون؟ کے مصنف نے مسلمانوں کو کافر و مشرک ثابت کرنے کے لئے صفحہ نمبر ۲۳ پر سورۃ الانعام کی آیت نمبر ۷۱ لکھی ہے

اللہ تعالیٰ نے حضور اکرمؐ کو مخاطب کر کے فرمایا کہ آپؐ دنیا کے سامنے یہ اعلان کر دیں کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کو داتا اور مشکل کُشا نہیں ہے۔

چنانچہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں:-

| | |
|---|---|
| قُلْ اَنَدْعُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَنْفَعُنَا وَلَا يَضُرُّنَا (سورۃ الانعام آیت ۷۱) | یعنی آپ کہدیں کہ کیا ہم دُعا کریں اللہ کو چھوڑ کر اُن سے جو نہ ہم کو نفع پہنچا سکتے ہیں اور نہ ہی ہم کو ضرر پہنچا سکتے ہیں۔ |

یہ لکھ کر تشریح کی ہے ''یہ اعلان اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم نے اس لئے کرایا تا کہ مسلمان قیامت تک اپنے پیغمبر کے اس اعلان کو یاد رکھیں کہ کوئی بزرگ نہ کسی انسان کو نفع پہنچا سکتا ہے اور نہ ہی ضرر اور جو نفع وضرر نہ پہنچا سکے وہ اس قابل نہیں کہ اس سے حاجتیں طلب کی جائیں اور اس کو داتا کہا جائے یا غوث اعظم کہا جائے''۔ (من وعن)

اس آیت مبارک کا ترجمہ اور تشریح ''معرف قرآن'' نے اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم کی منشاء اور نبی کریم رؤف ورحیم ﷺ کے فرمان کے خلاف کیا ہے کیونکہ منشائے خداوندی نزول قرآن کے مطابق تا قیامت یہ ہے کہ

۱۔ (اے محبوب صلی اللہ علیک وسلم) آپ سب مسلمانوں کی طرف سے مشرکین سے کہہ دیجئے کہ کیا ہم اللہ کے سوا (تمہاری مرضی کے موافق) ایسی چیز کی عبادت کریں کہ نہ وہ (اس عبادت کرنے کی صورت میں) ہم کو نفع دے یعنی نفع پہنچانے پر قادر ہو) اور نہ وہ (اس کی عبادت نہ کرنے کی صورت میں) ہم کو نقصان دے یعنی نقصان پہنچانے پر قادر ہو مراد اس سے الٰہ باطلہ ہیں۔''

(معارف القرآن جلد۳ص ۳۱۹)

۲۔ ''کہہ دیجئے جملہ مومنین کی طرف سے کہ کیا ہم عبادت کریں غیر خدا سے وہ چیز جو ہم کو نہ نفع دے اپنی عبادت سے اور نہ ہم کو ضرر دے اس کی عبادت چھوڑنے سے اور یہ چیز بت ہیں۔'' (تفسیر مواہب الرحمٰن جلد۳ص ۱۹۶)

۳۔ ''سدی نے کہا مشرکوں نے مسلمانوں کو کہا ہمارے راستے کی پیروی کرو اور دین محمد کو چھوڑ دو تو اللہ نے آیت مبارک اُتاری کہ کہہ دو کیا خدا چھوڑ کر ان بتوں کی پرستش کروں جو نہ نفع بخشتے ہیں نہ ضرر'' (ابن کثیر مترجم جلد۲ص ۷۵)

۴۔ یہ آیت مبارک اُس وقت نازل ہوئی جب حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے بیٹے حضرت عبدالرحمان رضی اللہ عنہ (جبکہ وہ ابھی ایمان نہیں لائے تھے) نے اپنے والد محترم سے بتوں کی عبادت کرنے کے لئے کہا تو اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم نے فرمایا۔ اے محبوب (صلی اللہ علیک وسلم) آپ (ﷺ) فرما دیجئے کیا ہم اُن کی عبادت کریں جن کو پوجیں تو نفع نہ دیں اور نہ پوجیں تو نقصان دینے کی قدرت نہ رکھیں؟۔

(ابی سعود جلد۲ جز۳ص ۱۴۹)

اسی طرح دیگر مندرجہ ذیل مفسرین نے بھی یہی ترجمہ اور تشریح بیان کی ہے:



المینار جلد۷ص ۵۲۳، القرطبی جلد۴ جز۷ص ۱۷، مظہری جلد۳ص ۲۵۳، بحر الحیط جلد۳ص ۲۵۳، الکشاف جلد۲ص ۲۷، فتح القدیر جلد۲ص ۱۳۰، روح البیان جلد۳ جز۷ص ۵۲، ابن الجوزیہ جلد۳ص ۶۶، روح المعانی جز۷ص ۱۹۳، تفسیر کبیر جلد۱۳ص ۲۹_۱۵، المنتخب ص ۱۸۴، معالم خازن جلد۲ص ۱۲۱، جلالین جلد۲ص ۳۲، بحر الحیط جلد۴ ص ۱۵۶، صاوی علی الجلالین جز۲ص ۲۱ (اَنَعْبُدُ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ مَالَا یَنْفَعُنَا) بعبادته (وَلَا یَضُرُّنَا) بترکھا وَھُوَ الْاَصْنَامُ) المراغی جلد۳ جز۷ص ۱۶۴، النسفی جلد۲ص ۱۸، ابن عباس ص ۸۹_۲۳، حسینی جلد۱ص ۱۷۲، بیضاوی ص ۱۴۴، شیخ سعدی علیہ الرحمہ، امام اہلسنّت وجماعت امام احمد رضا بریلوی قدس سرہ العزیز، شاہ ولی اللہ علیہ الرحمہ، اشرف علی تھانوی صاحب۔

خدا معلوم اِن لوگوں کو ہر وقت، ہر جگہ، ہر طرف، بت ہی بت کیوں نظر آتے ہیں؟ کیا ان کی آنکھیں فرق نہیں پہچانتیں؟ ولی کی محبت اللہ جل جلالہٗ کی محبت، ولی سے دوستی اللہ جل شانہٗ کی دوستی، ولی اللہ کی زیارت اور ولی کی ہم نشینی حکم خداوندی۔

داتا کون؟ کے مصنف نے صفحہ نمبر۲۴ پر لکھا ہے کہ

سید المرسلین محبوب رب العالمین سے بڑھ کر انسانوں فرشتوں جنوں میں سے کوئی شخص خدا کا محبوب نہیں سب سے برتر مرتبہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے لیکن اس کے باوجود اللہ تعالیٰ نے آپ سے بھی یہ اعلان کرادیا کہ آپ صاف اعلان کر دیں کہ میں کسی کا حاجت روا اور داتا نہیں بلکہ میں تو اپنی ذات کا بھی حاجت روا نہیں۔

چنانچہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ

| | |
|---|---|
| قُلْ لَّآ اَمْلِكُ لِنَفْسِيْ نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا اِلَّا | یعنی آپ اعلان کر دیں کہ نہیں میرے اختیار میں اپنی ذات کے لئے کوئی نفع اور نہ کوئی ضرر مگر وہی ہوتا ہے |

مَا شَآءَ اللّٰہُ ؕ | جو اللہ چاہتا ہے۔
(سورۃ الاعراف آیت ۱۸۸)

اس ارشاد میں یہ اعلان کر دیا کہ میں اپنی ذات کیلئے کسی نفع و نقصان کا اختیار نہیں رکھتا جب میں اپنی ذات کیلئے نفع و ضرر کا اختیار نہیں رکھتا تو پھر غیر کے لئے کیسے۔ اور دوسری جگہ ارشاد ہے کہ:۔

قُلْ لَّآ اَمْلِکُ لِنَفْسِیْ ان جیسی آیاتِ مبارکہ میں قُلْ فرما کر اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم نے یہ بتایا ہے کہ یہ بات نہ تو ہم فرمائیں گے اور نہ ہی کسی کو کہنے کی اجازت دیں گے۔ اس کلام کے لئے صرف آپ ﷺ کی زبانِ مبارک ہی ہے کہ آپ ﷺ تواضع اور انکساری کے طور پر فرمائیں۔ ۹؎

اسی لئے قرآنِ مجید نے خود کہیں نہ فرمایا کہ نبی کریم رؤف ورحیم ﷺ مجبور و بے بس ہیں۔ انہیں کچھ طاقت اور اختیار نہیں نہ یہ فرمایا کہ اے مسلمانو! تم یہ کہا کرو۔ بلکہ قرآنِ مجید میں اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم نے فرمایا: اِنَّآ اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ ؕ (الکوثر:۱) ''بے شک ہم نے آپ ﷺ کو خیر کثیر عطا فرمائی ہے۔'' وَوَجَدَکَ عَآئِلًا فَاَغْنٰی ؕ (الضحیٰ:۸) ''اور ہم نے آپ کو حاجت مند پایا پھر غنی کر دیا''۔

نبی کریم رؤف ورحیم ﷺ اپنے متعلق ربِّ ذوالجلال والاکرام کا ذکر کرتے ہیں:۔ اَنَا رَاَیْتُنِیْ اُوْتِیْتُ مَفَاتِیْحَ خَزَائِنِ الْاَرْضِ فَوُضِعَتْ فِیْ یَدَیَّ ۱۰؎ ''میں نے خواب میں دیکھا کہ زمین کے خزانوں کی کنجیاں لا کر میرے ہاتھ میں رکھ دی گئیں''۔

۹؎ تفسیر نعیمی جلد ۹ ص ۳۵۲۔ ۱۰؎ بخاری جلد ۲ ص ۱۰۸۸، مسند احمد جلد ۲ ص ۲۶۴، مشکوٰۃ حدیث نمبر ۵۷۴۹، قرطبی جلد ۵ جز ۱۰ ص ۳۳، درمنثور جلد ۳ ص ۳۵۶، مسند ابو عوانہ جلد ۱ ص ۳۹۵، صحیح مسلم جلد ۱ ص ۱۹۹، مرقاۃ جلد ۱۰ ص ۳۲۸، مرآۃ جلد ۸ ص ۱۱، تیسیر الباری جلد ۹ ص ۳۰۲، تفہیم البخاری جلد ۱۱ ص ۱۵۲، دلائل النبوۃ جلد ۵ ص ۱۲۵، کنز العمال حدیث نمبر ۳۱۸۹۹، شرح السنۃ جلد ۷ ص ۷۔



تفسیر ضیاء القرآن:

''سورۃ الاعراف کی آیتِ مبارک نمبر ۱۸۸ میں حضور رحمۃ للعالمین ﷺ اپنی ذاتِ مقدسہ سے اُلوہیت کی نفی فرمارہے ہیں کہ میں اِلٰہ نہیں ہوں کیونکہ اِلٰہ معبود اور خدا وہ ہے جس کی قدرت اور اختیار مستقل ہے' جو چاہے کر سکتا ہے نہ کسی کام سے اُسے کوئی روک سکتا ہے اور نہ اُسے کسی کام پر مجبور کیا جا سکتا ہے اور مجھ میں یہ اختیارِ کامل اور قدرتِ مستقلہ نہیں پائی جاتی۔ میرے پاس جو کچھ ہے میرے رب کا عطیہ ہے اور میرا سارا اختیار اُسی کا عنایت فرمودہ ہے۔

لَآ اَمْلِکُ کے کلمات سے اپنے ذاتی اختیارِ کامل کی نفی فرمائی اور اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰہُ سے اس غلط فہمی کا ازالہ کر دیا کہ کوئی نادان یہ نہ سمجھے کہ نبی کریم رؤف و رحیم ﷺ کو نفع و ضرر کا کچھ اختیار ہی نہیں۔ فرمایا: مجھے اختیار ہے اور یہ اختیار اُتنا ہی ہے جتنا میرے ربِّ کریم نے مجھے عطا فرمایا ہے۔ اب رہی یہ بات کہ کتنا عطا فرمایا ہے تو انسانی عقل کا کوئی پیمانہ اور کوئی اندازہ اس کا احاطہ نہیں کر سکتا۔ کوئی بناوٹی حد قائم نہیں کی جاسکتی۔

اس آیتِ کریمہ میں غور فرمائیے: وَلَسَوْفَ یُعْطِیْکَ رَبُّکَ فَتَرْضٰی ؕ ''اور (اے حبیب ﷺ) آپ (ﷺ) کا رب آپ ﷺ کو اتنا دے گا کہ آپ راضی ہو جائیں گے''۔ کیا لطف ہے' حضور ﷺ نے اپنی ساری توانائیوں اور قوتوں سے برأت کرتے ہوئے ہر بات اپنے خالق و مالک کی مرضی اور مشیت کے سپرد کر دی اور اُس بندہ نواز نے اپنی مشیت کو اپنے محبوب بندے (سرورِ انبیاء ﷺ) کی رضا اور خوشنودی پر منحصر فرما دیا۔ بتا دیا' اے محبوب (صلی اللہ علیک وسلم) آپ (ﷺ) کو دینے والا میں ہوں' خود آپ ﷺ کو دوں گا اور اتنا دوں گا جتنا آپ ﷺ چاہیں گے۔ اب پیارے کریم آقا ﷺ کی وسعتِ کرم و ظرف ملاحظہ فرمائیے جب وَلَسَوْفَ یُعْطِیْکَ رَبُّکَ فَتَرْضٰی ؕ کا مژدہ پہنچا تو عرض

کیا: اے کریم پروردگار جل وعلا میں تو اُس وقت تک راضی نہیں ہوں گا جب تک میری اُمت کا آخری فرد بھی جنت میں نہ پہنچ جائے۔ انصاف کرو' کیا جہنم سے بچالینا دفع ضرر باذن اللہ نہیں؟ کیا جنت میں پہنچا دینا نفع رسائی باذن اللہ نہیں؟ ہے اور یقیناً ہے۔ (ضیاء القرآن جلد ۲ ص ۱۱۰)

## اِختیارِ مصطفیٰ کریم رؤف ورحیم ﷺ

### حضرت ربیعہ بن کعب ؓ سے فرمایا: مانگو:

حضرت ربیعہ بن کعب ؓ سے روایت ہے' فرماتے ہیں' میں رات کی گھڑیاں نبی کریم رؤف وحیم ﷺ کے سایۂ رحمت میں گزارتا تھا (یعنی سفر میں رات کی خدمت خصوصیت سے میرے سپرد تھی۔ آستانۂ مبارک میں رات بھر دروازے پر رہتا تھا۔ ایک شب حسبِ معمول تہجد کے وقت وضو (شریف) کے لئے پانی' مسواک اور مصلّی لے کر خدمتِ اَقدس میں حاضر ہوا' بعض نسخوں میں اٰتیہ ہے یعنی لایا کرتا تھا (تو ایک رات شانِ کریمی کی جلوہ گری ہوئی اور دریائے رحمت جوش میں آگیا۔ مجھے اِنعام دینے کا اِرادہ فرمایا) میں آپ ﷺ کے پاس وضو اور دیگر ضروریات کے لئے پانی لایا۔ تو آپ ﷺ نے مجھے فرمایا: سَلْ "مانگ لو"۔ فرماتے ہیں' میں نے عرض کیا، اَسْئَلُکَ مُرَافَقَتَکَ فِی الْجَنَّۃِ' میں آپ (ﷺ) سے جنت میں آپ (ﷺ) کی رفاقت مانگتا ہوں۔" آپ ﷺ نے فرمایا: اَوْ غَیْرَ ذٰلِکَ "اِس کے علاوہ اور کچھ" میں نے عرض کیا: ھُوَ ذٰلِکَ "بس یہی (کافی ہے)" تو آپ ﷺ نے فرمایا: فَاَعِنِّیْ عَلٰی نَفْسِکَ بِکَثْرَۃِ السُّجُوْدِ [۸۱] "پھر زیادہ سجدے کرکے اپنے معاملہ میں میری مدد کر"۔

---

[۸۱] مسلم جلد ۱ ص ۱۹۳، مرقاۃ جلد ۲ ص ۵۶۷، مشکوٰۃ ص ۸۴، مرآۃ جلد ۲ ص ۸۳، نسائی حدیث نمبر ۱۱۳۷، جلد ۱ ص ۱۷۱، ابوداؤد جلد ۱ ص ۱۹۴۔



حضرت ملا علی قاری رحمہ اللہ تعالیٰ لکھتے ہیں: وَیُؤْخَذُ مِنْ اِطْلَاقِہٖ عَلَیْہِ السَّلَامُ اَلْاَمْرُ بِالسُّؤَالِ اَنَّ اللّٰہَ مَکَّنَہٗ مِنَ الْعَطَاءِ کُلَّ مَا اَرَادَ مِنْ خَزَائِنِ الْحَقِّ [۸۲] "رسول اللہ ﷺ نے جو مطلقاً فرمایا' مانگو جو مانگنا ہے"۔ اِس سے معلوم ہوا کہ اللہ (عزوجل) نے آپ ﷺ کو خزائن سے' جو چاہیں' عطا کرنے پر قادر فرما دیا ہے"۔ اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم نے دُنیا اور آخرت کی تمام نعمتیں آپ ﷺ کی مِلک اور اِختیار میں دے دی تھیں کہ جس کو جو چاہیں' جتنا چاہیں (بشرط موافقتِ تقدیر) عطا فرما دیں۔

حضرت علامہ نووی علیہ الرحمہ لکھتے ہیں: لِلشَّارِعِ اَنْ یَّخُصَّ مِنَ الْعُمُوْمِ مَاشَاءَ "شارع علیہ الصلوٰۃ والسلام کو یہ اِختیار ہوتا ہے کہ عام اَحکام سے جس کو چاہے خاص فرما دے"۔

### حضرت ابو بردہ ؓ کو عنایت:

حضرت براء بن عازب ؓ سے روایت ہے' فرماتے ہیں' رسول کریم رؤف ورحیم ﷺ نے عید کے روز نماز کے بعد خطبہ (شریف) پڑھا اور اِرشاد فرمایا: مَنْ صَلّٰی صَلَاتَنَا وَنَسَکَ نُسُکَنَا فَقَدْ اَصَابَ النُّسُکَ وَمَنْ نَسَکَ قَبْلَ الصَّلٰوۃِ فَتِلْکَ شَاۃُ لَحْمٍ "جس نے ہمارے جیسی نماز پڑھی اور ہمارے جیسی قربانی کی تو اُس نے قربانی کی اور جس نے نماز سے پہلے قربانی کرلی (تو وہ بکری قربانی کی نہ ہوگی) بلکہ گوشت کی ہوگی"۔ یہ سن کر حضرت ابو بردہ ؓ کھڑے ہوئے اور عرض کیا: یارسول اللہ (صلی اللہ علیک وسلم) میں نے تو نماز میں جانے سے پہلے قربانی کی اور میں یہ سمجھا کہ یہ دن کھانے پینے کا ہے تو میں نے جلدی کی۔ میں نے خود بھی کھایا اور اپنے عیال اور ہمسایوں کو بھی کھلایا۔

---

[۸۲] مرقاۃ جلد ۲ ص ۵۴۲۔

آپ ﷺ نے فرمایا: تِلْکَ شَاۃُ لَحْمٍ "یہ بکری تو گوشت کی بکری ہے"۔ (یعنی قربانی نہیں ہوئی) حضرت ابو بردہ ؓ نے عرض کیا: یارسول اللہ (صلی اللہ علیک وسلم) میرے پاس ایک بکری ہے جو جذعہ ہے (پورے سال کی نہیں ہے) وہ گوشت کے لحاظ سے دو بکریوں سے بہتر ہے۔ کیا میں اُس کی قربانی کرسکتا ہوں؟ تو فرمایا: نَعَمْ وَلَنْ تُجْزِیَ عَنْ اَحَدٍ بَعْدَکَ ۸۳ "ہاں! مگر تیرے سوا کسی کے لئے جائز نہیں" (کافی نہ ہوگی)۔

## حضرت خزیمہ بن ثابت ؓ کی گواہی:

مصنف ابن ابی شیبہ و تاریخ بخاری و مسند ابی یعلی و صحیح ابن خزیمہ اور طبرانی میں حضرت خزیمہ ؓ اور حضرت حارث بن اُسامہ بن نعمان بن بشیر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے فرماتے ہیں، سیّد عالم ﷺ نے ایک اعرابی سے گھوڑا خریدا۔ وہ بیچ کر مکر گیا اور گواہ مانگا جو شخص آتا اعرابی کو جھڑکتا کہ خرابی ہو تیرے لئے رسول اللہ ﷺ حق کے سوا کیا فرمائیں گے۔ اتنے میں (حضرت) خزیمہ ؓ بارگاہ میں حاضر ہوئے۔ گفتگو سن کر بولے: اَنَا اَشْهَدُ اَنَّکَ قَدْ بَایَعْتَهٗ "میں گواہی دیتا ہوں کہ تو نے حضور نبی کریم رؤف ورحیم ﷺ کے ہاتھ بیچا ہے"۔ رسول کریم رؤف ورحیم ﷺ نے فرمایا: اے خزیمہ (ؓ) تم موجود تو تھے ہی نہیں، تم نے گواہی کیسے دی؟ عرض کیا: بِتَصْدِیْقِکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ (وَفِی الثَّانِیْ) صَدَّقْتُکَ بِمَا جِئْتَ بِهٖ وَعَلِمْتُ اَنَّکَ لَا تَقُوْلُ اِلَّا حَقًّا (وَفِی الثَّالِثِ) اَنَا اُصَدِّقُکَ عَلٰی خَبَرِ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ اِلَّا اُصَدِّقُکَ عَلَى الْاَعْرَابِیِّ (۱) "یارسول اللہ (صلی اللہ علیک وسلم) میں حضور (ﷺ) کی

۸۳ ابوداؤد جلد ۲ ص ۳۱، بخاری جلد ۲ ص ۸۳۲، نسائی جلد ۲ ص ۲۰۴، تلخیص الحبیر جلد ۴ ص ۱۳۹، کنز العمال حدیث ۱۲۱۸۹، السنن الکبریٰ للبیہقی جلد ۴ ص ۲۸۴۔



تصدیق سے گواہی دے رہا ہوں۔ (۲) میں حضور (ﷺ) کے لائے ہوئے دین پر ایمان لایا اور یقین جانا کہ حضور نبی کریم رؤف ورحیم (ﷺ) حق ہی فرمائیں گے۔ (۳) میں آسمان وزمین کی خبروں پر حضور (ﷺ) کی تصدیق کرتا ہوں۔ کیا اس اعرابی کے مقابلے میں تصدیق نہ کروں؟ اس کے اِنعام میں حضور نبی کریم رؤف ورحیم ﷺ نے ہمیشہ اُن کی گواہی دو مردوں کی شہادت کے برابر فرمادی اور ارشاد فرمایا: شَهِدَ لَهٗ خُزَیْمَةُ اَوْ شَهِدَ عَلَیْهِ فَحَسْبُهٗ ۸۴

"خزیمہ جس کسی کے نفع، خواہ ضرر کی گواہی دیں ایک اُنہیں کی شہادت بس ہے"۔ اِس حدیثِ مبارکہ سے ثابت ہے کہ حضور نبی کریم رؤف ورحیم ﷺ نے قرآن عظیم کے حکم عام وَاَشْهِدُوْا ذَوَیْ عَدْلٍ مِّنْکُمْ سے خزیمہ ؓ کو مستثنیٰ فرمادیا۔ یہ بھی حضور نبی کریم رؤف ورحیم ﷺ کے اِختیار کا ثبوت ہے۔

## حضرت علی ؓ کو حالتِ جنابت میں مسجد میں آنے کی اِجازت:

حضرت ابو سعید ؓ سے روایت ہے، فرماتے ہیں، حضور نبی کریم رؤف و رحیم ﷺ نے امیر المومنین مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم سے فرمایا:

یَا عَلِیُّ لَا یَحِلُّ لِاَحَدٍ اَنْ یُّجْنِبَ فِیْ هٰذَا الْمَسْجِدِ غَیْرِیْ وَغَیْرُکَ ۸۵

"اے علی (ؓ) میرے اور تمہارے سوا کسی کو حلال نہیں کہ اِس مسجد میں بحالت جنابت داخل ہو"۔ ہر چیز کا مالک حقیقی صرف اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم ہے اُس کی عطاء کے بغیر کوئی ایک ذرہ اور ایک قطرہ کا بھی مالک نہیں پھر اس کریم مالک الملک نے مومن اور غیر مومن بندوں کو اپنی چیزوں کا مالک بنایا ہے۔ بندوں کی

۸۴ مصنف عبدالرزاق جلد ۸ ص ۳۶۶ حدیث نمبر ۱۵۵۶۶، ۱۵۵۶۵۔ ۸۵ ترمذی حدیث نمبر ۳۲۷، السنن الکبریٰ للبیہقی جلد ۷ ص ۶۶، مشکوٰۃ حدیث نمبر ۶۰۹۸، کنز العمال حدیث نمبر ۳۲۸۸۵، مرقاۃ جلد ۱۱ ص ۲۵۴۔

ملکیت عطائی، مجازی اور عارضی ہے جبکہ رب ذوالجلال والاکرام کی ملکیت ذاتی اور حقیقی ہے۔

## اللہ عزوجل نے رسولِ کریم رؤف ورحیم ﷺ کو اختیار عطا فرمایا:

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، فرماتے ہیں، رسولِ کریم رؤف ورحیم ﷺ نے فرمایا:

إِنَّ اللّٰهَ خَيَّرَ عَبْداً بَيْنَ الدُّنْيَا وَبَيْنَ مَاعِنْدَهُ فَاخْتَارَ مَاعِنْدَ اللّٰهِ، فَبَكىٰ اَبُوْبَكْرٍ رضی اللہ عنہ فَقُلْتُ فِيْ نَفْسِيْ مَايُبْكِيْ هٰذَا الشَّيْخَ؟ اِنْ يَّكُنِ اللّٰهُ خَيَّرَ عَبْدًا بَيْنَ الدُّنْيَا وَمَا بَيْنَ عِنْدَهُ فَاخْتَارَ مَاعِنْدَ اللّٰهِ فَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ هُوَ الْعَبْدُ، وَكَانَ اَبُوْبَكْرٍ اَعْلَمَنَا فَقَالَ: يَا اَبَابَكْرٍ لَا تَبْكِ.....۸۶

"اللہ (ﷻ) نے اپنے ایک بندے کو اختیار دیا ہے، چاہے دُنیا میں رہے، چاہے اُس کو اختیار کرے جو اللہ (تبارک وتعالیٰ جل مجدہ الکریم) کے پاس ہے تو اُس نے وہ اختیار کیا جو اللہ (ﷻ) کے پاس ہے۔ (اِس پر) حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ رو دیے۔ (حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں) میں نے اپنے دل میں سوچا، اِس شیخ (بزرگ) کو کس چیز نے رلایا؟ اگر اللہ (ﷻ) نے اپنے بندے کو دُنیا اور جو اللہ (ﷻ) کے پاس ہے، میں اختیار دیا ہے اور اُس نے وہ اختیار کر لیا ہے جو اُس کے پاس ہے (تو یہ رونے کا کیا موقعہ ہے؟) چنانچہ بعد میں معلوم ہوا، اُس بندے سے مراد خود رسولِ کریم رؤف ورحیم ﷺ ہی تھے اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ ہم سے زیادہ حقیقت کو جاننے والے تھے۔ نبی کریم رؤف ورحیم ﷺ نے فرمایا: ابوبکر (رضی اللہ عنہ) نہ رو"۔

۸۶ بخاری جلد ۱ ص ۶۶، جلد ۱ ص ۳۲۶، تفہیم البخاری جلد ۱ ص ۸۱۶، مسند احمد جلد ۳ ص ۱۸، کنز العمال حدیث نمبر ۳۲۵۹۰، مرآۃ جلد ۸ ص ۲۸۵، مشکوٰۃ ص ۵۳۶۔



## اُمّ المومنین حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں:

اُمّ المومنین حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں، میں نے رسولِ کریم رؤف ورحیم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا:

مَامِنْ نَبِيٍّ يُمْرِضُ اِلَّا خُيِّرَ بَيْنَ الدُّنْيَا وَ الْاٰخِرَةِ وَكَانَ فِيْ شِكْوَاهُ الَّذِيْ قُبِضَ اَخَذَتْهُ بُحَّةٌ شَدِيْدَةٌ فَسَمِعْتُهُ يَقُوْلُ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ مِنَ النَّبِيِّيْنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصَّالِحِيْنَ فَعَلِمْتُ اَنَّهُ خُيِّرَ ۸۷

"نہیں بیمار ہوتے کوئی نبی (علیہ السلام) مگر اُنہیں دُنیا اور آخرت کے درمیان اختیار دیا جاتا ہے اور نبی کریم رؤف ورحیم ﷺ اپنے اِس مرض میں تھے جس میں وفات دیے گئے، تو آپ ﷺ کو سخت خراٹے نے پکڑ لیا، تو میں نے آپ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا "اُن لوگوں کے ساتھ، جن پر تو نے اِنعام فرمایا یعنی انبیاء کرام (علیہم السلام) صدیقین، شہداء اور صالحین، تو میں نے جان لیا کہ آپ ﷺ کو اختیار دے دیا گیا ہے"۔

**وضاحت:** ساری مخلوق کی موت اضطراری ہوتی ہے مگر حضرات انبیاء کرام (علیہم السلام) کی وفات اختیاری ہوتی تھی، اُنہیں رب ذوالجلال والاکرام کی طرف سے اختیار دیا جاتا تھا کہ چاہیں تو دُنیا ہی میں رہیں، چاہیں تو رب ذوالجلال والاکرام کے پاس آ جائیں۔ انبیاء کرام علیہم السلام زندگی اور وصال اور ہر شعبہ حیات میں دوسروں سے ممتاز ہوتے ہیں"۔

۸۷ مسند احمد جلد ۶ ص ۲۶۹، مشکوٰۃ ص ۵۴۷، درمنثور جلد ۲ ص ۱۸۳، مرآۃ جلد ۸ ص ۲۸۹، ابن ماجہ حدیث نمبر ۱۶۲۰، کنز العمال حدیث نمبر ۳۲۲۴۳۔

# میّت بولتی اور سنتی ہے

میت کے بولنے اور سننے کے بارے میں عوام الناس میں بغیر علم کے گرما گرم بحث ہوتی رہتی ہے۔ عوام الناس کی بہتری کے لئے تحریر ہے کہ علم ہو تو بحث کرنی چاہئے نیز علم والے کو بے علم سے بحث نہیں کرنی چاہئے بلکہ اُسے حکمت' اَخلاق' بھلائی اور خیر خواہی کے نظریئے سے سمجھانا چاہئے۔ یہ موضوع کہ کیا میت بولتی بھی ہے اور سنتی بھی ہے؟ سمجھنے اور سمجھانے والا موضوع ہے۔ جس پر شرک و کفر کے فتوے اور قتل و غارت کی ضرورت نہیں بلکہ افہام و تفہیم کی ضرورت ہے۔ مطالعہ اور ملاحظہ فرمائیں!

حضرت امام بخاری علیہ الرحمہ نے صحیح بخاری شریف کی ''کتاب الجنائز'' میں ایک باب باندھا ہے۔ بَابُ قَوْلُ الْمَيِّتِ وَهُوَ عَلَى الْجَنَازَةِ قَدِّمُوْنِي ۱؎ وحید الزماں صاحب جو غیر مقلدین کے امام ہیں اُنہوں نے اس باب کا ترجمہ کیا ہے ''باب نیک میت کھاٹ پر سے ہی کہتی ہے مجھے آگے لے چلو'' (جلد دفتاؤ)۔ اسی طرح ''کتاب الجنائز'' میں ایک اور باب باندھا ہے: بَابُ كَلَامِ الْمَيِّتِ عَلَى الْجَنَازَةِ ''باب: میت کا کھاٹ پر بات کرنا'' ایک اور باب باندھا ہے: مَحَلُ الرِّجَالِ الْجَنَازَةَ دُوْنَ النِّسَاءِ ''باب: جنازہ مرد اُٹھائیں نہ کہ عورتیں''۔ پہلے باب میں امام بخاری علیہ الرحمہ نے عبداللہ بن یوسف کی سند سے' دوسرے باب میں قتیبہ بن سعید کی سند سے اور تیسرے باب میں عبدالعزیز بن عبداللہ کی سند سے' حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے حدیث مبارک نقل کی ہے' فرماتے ہیں:

(ترجمہ) ''رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں جب مُردہ کھاٹ پر رکھا جاتا ہے پھر مرد اُس کو اپنی گردنوں پر اُٹھا لیتے ہیں اگر وہ نیک ہوتا ہے تو کہتا ہے: قَدِّمُوْنِي قَدِّمُوْنِي ''مجھے آگے لے چلو'' ''مجھے آگے لے چلو'' اور اگر نیک نہیں ہوتا تو اپنے لوگوں سے کہتا ہے: يَاوَيْلَهَا اَيْنَ يَذْهَبُوْنَ بِهَا ''ہائے خرابی مجھے

۱؎ بخاری جلد ۱ ص ۱۷۶۔



کہاں لئے جاتے ہو''۔ اُس کی آواز ہر ایک مخلوق سنتی ہے صرف ایک انسان ہی نہیں سنے تو بے ہوش ہو جائے''۔ (اگر انسان میت کی آواز سن لیں تو اُس کی ہیبت سے بے ہوش ہو جائیں اور یہ بعید نہیں کہ مر جائیں)۔

اس حدیث شریف کی تشریح کرتے ہوئے وحید الزماں صاحب لکھتے ہیں: ''مارے دہشت کے دَم نکل جائے یہ بھی اللہ کی حکمت ہے اگر آدمی بھی اس کی آواز سنتے تو پھر ایمان بالغیب نہ رہتا''۔ (تیسیر الباری جلد ۲ ص ۲۸۷ من وعن) اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم کی شان ہے کہ اہلسنّت وجماعت جن کو لوگ بریلوی کہتے ہیں اُن کا ایمان بالغیب ہے وہ رسول کریم رؤف ورحیم ﷺ کے ارشادات پر مکمل یقین رکھتے ہیں۔

حدیث شریف میں اِذَا وُضِعَتِ الْجَنَازَةُ ۲؎ ہے۔ اس عبارت میں یہ احتمال ہے کہ جنازہ سے مراد ''نفس میت اور وضع سے مراد اُس کو چارپائی پر رکھنا ہے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم قادرِ مطلق ہے کہ جب چاہے میت میں نطق (بولنے کی قوت) پیدا کر دے اور وہ قال کی زبان سے بولے (نطق کرے)۔ قَدِّمُوْنِي کا مطلب یہ ہے کہ میرے نیک اعمال کے ثواب کے لئے مجھے آگے لے چلو اور حدیث شریف میں ''يَسْمَعُ'' کا لفظ اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ میت کا بولنا حقیقت پر مبنی ہے مجاز نہیں کیونکہ اللہ تبارک وتعالیٰ جل مجدہٗ الکریم جب چاہے میت میں بولنے کی طاقت پیدا کر سکتا ہے اور کافر اور منافق یہ جانتا ہے کہ اس نے کوئی نیک کام نہیں کیا اور اُس کا آگے جانا مصائب اور بلیات میں داخل ہونا ہے اس لئے وہ آگے جانے کو بُرا جانتا ہے اور واویلا کرتا ہے اور اس کا یہ واویلا اگر انسان سن لیں تو اس کی دہشت سے بے ہوش ہو جائیں''۔

محولہ بالا حدیث شریف مندرجہ ذیل کتابوں میں بھی دیکھی جا سکتی ہے۔

(۱) مسند احمد جلد ۳ ص ۵۸ (چھاپہ دار الفکر بیروت)

(۲) السنن الکبریٰ للبیہقی جلد ۴ ص ۲۱ (چھاپہ دار المعرفۃ بیروت)

۲؎ تیسیر الباری جلد ۲ ص ۲۸۷ من وعن۔

